# حقائق الفرقان

حضرت حاجی الحرمین مولانا نور الدینؓ
خلیفۃ المسیح الاوّل کے درس ہائے
قرآن کریم، تصانیف اور خطبات سے مرتّبہ

## تفسیری نکات

جلد ششم

سورۃ المعارج تا سورۃ النّاس

ISLAM INTERNATIONAL PUBLICATIONS LTD

حقائق الفرقان

(جلد ششم)

***Haqaa'iqul - Furqaan*** (**Urdu**)

A collection of the Commentary of the Holy Quran compiled from the Durusul-Quran, sermons, speeches, and writings of Hazrat Khalifatul-Masih I, Maulana Hakeem Noor-ud-Deen, may Allah be pleased with him.
Volume – 6
(Complete Set — Volumes 1-6)

First Edition Published in 1991-1995 (4 Volumes Set)
Reprinted in Qadian, India, 2005
Present Digitally Typeset Edition (Vol. 1-6 Set) Published in the UK, 2024



Published by:
Islam International Publications Ltd
Unit 3, Bourne Mill Business Park,
Guildford Road, Farnham, Surrey GU9 9PS, UK

Printed at:

Pelikan Basim, Turkey

For more information please visit
www.alislam.org

ISBN: 978-1-84880-275-9 (Set Vol. 1-6)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ          نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# پیش لفظ

حضرت حاجی الحرمین مولانا حکیم نور الدین خلیفۃ المسیح الاوّل کو خدا تعالیٰ کی آخری کتاب قرآن کریم سے جو غیر معمولی عشق اور اس کے علوم کے ساتھ جو فطری مناسبت تھی اس کا ذکر امام الزمان حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی متعدّد تصانیف میں فرمایا ہے۔ حضورؑ فرماتے ہیں۔

مَا اٰنَسۡتُ فِیۡ قَلۡبِ اَحَدٍ مَحَبَّۃَ الۡقُرۡاٰنِ کَمَا اَرٰی قَلۡبَہٗ مَمۡلُوۡءًا بِمَوَدَّۃِ الۡفُرۡقَانِ

(آئینہ کمالاتِ اسلام صفحہ ۵۸۶)

میں نے کسی کے دل میں اس طرح قرآن کریم کی محبت نہیں پائی جس طرح آپ کا دل فرقانِ حمید کی محبت سے لبریز ہے۔

وَ لِفِطۡرَتِہٖ مُنَاسَبَۃٌ تَامَّۃٌ بِکَلَامِ الرَّبِّ الۡجَلِیۡلِ وَ کَمۡ مِنۡ خَزَآئِنٍ فِیۡہِ اُوۡدِعَتۡ لِھٰذَا الۡفَتَی النَّبِیۡلِ۔ (صفحہ ۵۸۷)

آپ کی فطرت کو ربِّ جلیل کے کلام سے کمال مناسبت ہے۔ قرآن کریم کے بے شمار خزائن اِس شریف نوجوان کو ودیعت کئے گئے ہیں۔

وَلَہٗ مَلِکَۃٌ عَجِیۡبَۃٌ فِیۡ اِسۡتِخۡرَاجِ دَقَائِقِ الۡقُرۡاٰنِ وَبَثِّ کُنُوۡزِ حَقَائِقِ الۡفُرۡقَانِ۔

(صفحہ ۵۸۴)

آپ کو قرآن کریم کے دقائقِ معرفت اور باریک نکات کے استخراج اور فرقانِ حمید کے حقائق کے خزائن پھیلانے کا عجیب مَلکہ حاصل ہے۔

اِسی طرح آپ کی تصانیف کے بارہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں۔

مَنْ اَرَادَ حَلَّ غَوَامِضِ التَّنْزِیْلِ وَاسْتِعْلَامَ اَسْرَارِ کِتَابِ الرَّبِّ الْجَلِیْلِ فَعَلَیْہِ بِاِشْتِغَالِ هٰذِهِ الْکُتُبِ۔ (آئینہ کمالاتِ اسلام صفحہ ۵۸۴)

جو شخص قرآن کریم کے عمیق مطالب کو حل کرنے اور ربِّ جلیل کی کتاب کے اسرار جاننے کا ارادہ رکھتا ہو اسے چاہیے کہ آپ کی کتب کا مطالعہ کرے۔

آپ کو قرآن کریم سے جو محبت تھی اس کا ذکر کرتے ہوئے آپ خود فرماتے ہیں:۔

''مجھے قرآنِ مجید سے بڑھ کر کوئی چیز پیاری نہیں لگتی۔ ہزاروں کتابیں پڑھی ہیں ان سب میں مجھے خدا کی ہی کتاب پسند آئی۔'' (بدر ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۷)

''قرآن میری غذا، میری تسلّی اور اطمینان کا سچا ذریعہ ہے اور میں جب تک اس کو کئی بار مختلف رنگ میں پڑھ نہیں لیتا مجھے آرام اور چین نہیں آتا۔''

(ترجمۃ القرآن شیخ یعقوب علی صاحب عرفانی صفحہ ۴۶)

اور فرمایا کرتے تھے۔

''خدا تعالیٰ مجھے بہشت اور حَشر میں نعمتیں دے تو میں سب سے پہلے قرآن شریف مانگوں گا تا کہ حَشر کے میدان میں بھی اور بہشت میں بھی قرآن شریف پڑھوں، پڑھاؤں اور سنوں۔''

(تذکرۃ المہدی جلد اوّل صفحہ ۲۴۶)

آپ نے ساری عمر قرآن کریم کے علوم کے اکتساب میں گذاری اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ارشاد پر جب آپ ہجرت کر کے قادیان دارلامان تشریف لائے تو اُس دن سے وفات تک نہایت یکسوئی اور نہایت باقاعدگی کے ساتھ قرآن کریم کے پڑھنے اور پڑھانے میں اپنی زندگی کے اوقات صَرف فرمائے۔ قادیان میں رمضان المبارک کے خصوصی درس کے علاوہ آپ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں بھی اور آپ کی وفات کے بعد بھی سارا سال قرآن کریم کا باقاعدگی سے درس دیتے تھے۔

ہزاروں صلحاء نے آپ کے درسوں سے اکتسابِ فیض کیا۔ آپ کے درس القرآن کے سلسلہ میں حضرت پیر سراج الحق صاحب نعمانی تحریر فرماتے ہیں:۔

''حضرت اقدس علیہ السلام بار بار مجھے فرمایا کرتے تھے کہ حضرت مولوی نورالدین صاحب کی تفسیرِ قرآن آسمانی تفسیر ہے۔ صاحبزادہ صاحب! ان سے قرآن پڑھا کرو اور ان کے درسِ قرآن میں بہت بیٹھا کرو اور سنا کرو۔ اگر تم نے دو تین سیپارہ بھی حضرت مولوی صاحب سے سنے یا پڑھے تو تم کو قرآن شریف سمجھنے کا مادہ اور تفسیر کرنے کا ملکہ ہو جائے گا۔ یہ بات مجھ سے حضرت اقدس علیہ السلام نے شاید پچاس مرتبہ کہی ہوگی۔'' (تذکرۃ المہدی جلد اوّل صفحہ ۲۴۴)

یہ محض اللہ تعالیٰ کا خاص فضل تھا کہ حضرت خلیفۃ المسیح الاوّلؓ کے اِن درسوں کا خلاصہ سلسلہ کے اخبارات بدرؔ اور الحکمؔ میں ساتھ کے ساتھ آئندہ کے لئے محفوظ ہوتا چلا گیا۔

علوم و معارف کا یہ قیمتی خزانہ اخبارات کی فائلوں میں منتشر اور نایاب کتب کے صفحات میں بند تھا اور نئی نسل کے لئے اس سے استفادہ کرنا مشکل تھا۔ چنانچہ خلیفۃ المسیح الرابع حضرت مرزا طاہر احمد ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کی تعمیل میں اِن گراں بہا دفینوں کو باہر نکال کر از سرِ نَو مرتّب کیا گیا اور الحکم اور بدر میں وعیدین۔ خطباتِ نکاح اور تقاریر سے اِس نادر تفسیری مواد کو الگ کر کے جمع کیا گیا اور پھر اسے ترتیب دے کر احباب کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرقان حمید کے ان حقائق کو پڑھنے اور استفادہ کرنے کی ہر ایک کو توفیق عطا فرمائے اور اُن تمام احباب کو جنہوں نے اس کارِ خیر میں تعاون فرمایا اپنے فضلوں سے نوازے۔ آمین

سید عبد الحی

ناظر اشاعت

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# عرضِ حال

سیدنا حضرت حکیم مولوی نورالدین خلیفۃ المسیح الاوّل رضی اللہ عنہ کو کلام اللہ سے والہانہ محبت اور بے پناہ عشق تھا۔ اس عاشقانہ محبت کی وجہ سے آپ قرآن کریم پر غور و فکر میں عمر بھر مشغول و مصروف رہے۔ چنانچہ قرآن مجید کے حقائق و معارف آپ پر کھولے گئے اور معانی و مطالب قرآن سے آپ کو آگہی بخشی گئی۔ آپ نے زندگی کا ہر دقیقہ خدمتِ قرآن میں گذارا۔ اس برکت سے آپ کو نور اور فیض عطا ہوا۔ آپ نے اس کو پھیلانے کی ہر دم کوشش جاری رکھی اور قرآن کریم کی تشریح و تفسیر کے لئے درس دیئے۔ الحکم اور بدر کے ایڈیٹرز نے اس علم لدنیہ کے خزانے کو شائع کر کے انہیں محفوظ کرنے کی سعادت پائی۔ **جزاھم اللہ احسن الجزا۔**

ایڈیٹر صاحب البدر فرماتے ہیں۔

اس جگہ اس بات کا ذکر کر دینا بھی ضروری خیال کرتا ہوں کہ اگرچہ میں نے بہت دفعہ حضرت خلیفۃ المسیح کا درس سنا ہے۔ تاہم ان نوٹوں کی طیاری میں یادداشتوں پر اکتفاء نہیں کیا بلکہ بعض دیگر دوستوں کی نوٹ بکیں بھی دیکھی ہیں۔ جن میں سے قابلِ ذکر میرے مکرم دوست جناب اکبر شاہ خاں صاحب ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر دے اور انہیں دینی دنیوی حسنات سے مالا مال کرے اور اس کے علاوہ دو تین تفسیروں کو بھی مدنظر رکھا ہے۔ جن میں سے اس جگہ قابلِ ذکر شیخ یعقوب علی عرفانی ایڈیٹر الحکم کی تالیف کردہ تفسیر بنام ترجمۃ القرآن ہے جسے میں نے بہت مفید اور کارآمد نکات اور لطائف کا مجموعہ پایا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر ۹؍نومبر ۱۹۱۱ء نمبر ۲، ۳، ۱۱)

یہ روحانی مائدہ متفرق اور منتشر مقامات پر موجود تھا۔ افادۂ عام کے لئے اس کو یکجا کیا گیا تھا جو حقائق الفرقان کے نام سے کتابی صورت میں شائع شدہ تھا۔

اب جبکہ حقائق الفرقان کو دوبارہ شائع کرنے کا ارادہ ہوا تو ضرورت محسوس ہوئی کہ ان کتب ورسائل کو ایک دفعہ پھر اس نکتہ نظر سے دیکھ لیا جاوے تا اگر کہیں کمی بیشی ہو تو وہ مکمل ہو جائے۔

چنانچہ نئے سرے سے تمام کتب ورسائل واخبارات کو پڑھا گیا جس کے نتیجہ میں

۱۔ کئی مزید حوالہ جات اس نئی اشاعت میں شامل ہیں۔

۲۔ پہلے حوالہ جات میں بعض جگہوں پر جو کمی بیشی تھی اسے مکمل کر دیا گیا ہے۔ جس سے مضمون زیادہ واضح اور قابلِ فہم ہو جاتا ہے۔

۳۔ بعض جگہ حوالہ جات درست نہ تھے انہیں بھی درست کر دیا گیا ہے۔

۴۔ عربی عبارات اور فارسی اشعار کا ترجمہ جو پہلے شامل نہ تھا اُسے بھی دے دیا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرقانِ حمید کے ان حقائق کو پڑھنے اور استفادہ کرنے کی ہر ایک کو توفیق عطا فرمائے اور اُن تمام کارکنان کو جنہوں نے اس کارِ خیر میں تعاون فرمایا اپنے فضلوں سے نوازے۔

ناشر

# الفہرس

-----------------

# سُوْرَةُ الْمَعَارِجِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

ہم سورۂ معارج کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس اللہ کے نام سے جو رحمن ورحیم ہے۔

۲۔ سَاَلَ سَآئِلٌۢ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ۔

ترجمہ۔ طلب کیا ایک طالب نے ایسا عذاب جو ہونے والا ہے۔

تفسیر۔ جو لوگ اللہ تعالیٰ کے صفات کو نہیں جانتے۔ وہ اپنے چھوٹے دماغ پر اترا کر اس سے اللہ تعالیٰ کے عظیم الشان کاموں کو ناپنا چاہتے ہیں اور نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اپنی نادانی سے شاندار صداقتوں کی پھر تحقیر کرنے لگتے ہیں۔ طبعیات کے جاننے والے کے دماغ میں جب خداوند تعالیٰ کی بعض باتیں نہیں آتیں تو وہ حقارت سے کہہ دیتا ہے کہ یہ بات علم طبعیات کے خلاف ہے۔

کفار اور مشرکینِ عرب عذاب کی پیشگوئیاں سنتے تو تعجب کرتے کہ یہ کیونکر ہوگا اور کس طرح ممکن ہے کہ یہ جماعت ہم پر غالب آئے گی اور سوال کرتے کہ وہ عذاب کب واقع ہونے والا اور کس طرح ہے؟ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۶)

۳۔ لِّلْكٰفِرِيْنَ لَيْسَ لَهٗ دَافِعٌ۔

ترجمہ۔ کافروں کو جسے کوئی دفع کرنے والا نہیں۔

تفسیر۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ وہ عذاب اٹل ہے۔ اس کو تم دفع نہیں کر سکتے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۶)

۴۔ مِنَ اللّٰهِ ذِى الْمَعَارِجِ۔

ترجمہ۔ اللہ کی طرف سے جو عروج کا مالک ہے۔

تفسیر۔ ذِی الْمَعَارِجِ۔ وہ عذاب اس خدا کی طرف سے آنے والا ہے جو کہ صاحبِ مرتبت، بہت بڑائیوں والا، بہت بلندیوں والا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ قادیان مورخہ ۱۵/دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۶)

۵۔ تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ الرُّوْحُ اِلَيْهِ فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ۔

ترجمہ۔ فرشتے اور کلام اس کی طرف چڑھیں گے اس دن جس کی مقدار پچاس ہزار برس کی ہے۔

تفسیر۔ تَعْرُجُ۔ زمین کی تدبیر کے واسطے جو معاملات اوپر پیش ہوتے ہیں۔ان کا ذکر ہے۔

فرشتوں کے چڑھنے اترنے کا ذکر توریت کتاب پیدائش میں بھی ہے۔ باب ۲۸ میں لکھا ہے ’’سو یعقوب بیر سبع سے نکل کے حاران کی طرف گیا۔ اور ایک جگہ میں اترا اور رات بھر وہاں رہا۔ کیونکہ سورج ڈوب گیا تھا۔ اور اس نے اس جگہ کے پتھروں میں سے اٹھا کر اپنا تکیہ کیا اور وہاں لیٹ کے سو گیا اور اس نے خواب دیکھا اور کیا دیکھتا ہے کہ ایک سیڑھی زمین پر دھری ہے۔ اور اس کا سرا آسمان کو پہنچا ہے۔ اور دیکھو۔ خدا کے فرشتے اس پر چڑھتے اترتے ہیں‘‘

آسمانی کتب اور پیشگوئیوں کے ساتھ تعلق رکھنے والے تغیرات کے مختلف دورے ہوتے ہیں۔ ایک دورہ پچیس سالہ ہوتا ہے، ایک پچاس سالہ، ایک صد سالہ (جو مجدد کا دَورہ ہے) ایسا ہی ہزار سالہ اور پچاس ہزار سالہ دَورے بھی ہوتے ہیں۔

تاریخ اسلام میں ان تغیرات زمانہ پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے۔ ایک دور تیس۳۰ سال کا تھا۔ جبکہ خلافت راشدہ ختم ہوئی۔ پھر ایک ساٹھ سالہ انقلاب تھا جبکہ امیر معاویہ کا انتقال ۶۰ھ (علیٰ صاحبہا التحیۃ والسلام) میں ہوا اور اس کے بعد کوئی صحابی بادشاہ نہ ہوا۔

ایسا ہی ایک دور سو سال کے قریب قریب کا ہے۔ جس میں روایت بلا واسطہ ختم ہو گئی اور ایک دور پانچ سو سال کا ہے۔ جب کہ سلطنتِ عرب کا خاتمہ ہو گیا اور اسی طرح ایک دور ہزار سال کا ہے۔

جس کے بعد اہلِ یورپ کو کمپنیاں بنانے اور تجارت وغیرہ کے لئے باہر نکلنے کا خیال شروع ہوا۔ اور یاجوج ماجوج کے غلبہ کی ابتدا ہوئی۔

اسی طرح ایک دَور پچاس ہزار سال کا بھی ہے۔ جس پر ایک انقلاب عظیم واقعہ ہوتا ہے۔ یہ کوئی تعجب کی بات نہیں ہے کہ ایک حکم پر پچاس ہزار سال گئے اس کی مثالیں خود دنیا میں موجود ہیں۔ کوئی مقدمہ ہو تو محکمہ پولیس میں اس کی کارروائی فوراً ہو جاتی ہے۔ مجسٹریٹ ضلع مہینوں کی تاریخ دیتا ہے اور چیف کورٹ میں سالوں کی تاریخ ملتی ہے۔ پریوی کونسل میں اس سے زیادہ۔

ایسا ہی قدرت میں اس کا نظارہ موجود ہے۔ بعض اناج تین ماہ میں پکتے ہیں، بعض چھ ماہ میں، آم سال کے بعد، کھجور کئی سال کے بعد، بعض سینکڑوں یا ہزاروں سالوں کے بعد پکتے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۶، ۲۸۷)

## ۹، ۱۰۔ یَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ۔ وَ تَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ۔

ترجمہ۔ جس دن ہو جائے گا آسمان پگھلے ہوئے تانبے کی طرح۔ اور پہاڑ رنگین دھنکی ہوئی اُون کی طرح۔

تفسیر۔ سَمَاء۔ بادل۔ یوم بدر کی طرف اشارہ ہے۔

جِبَال۔ کانگڑے کے پہاڑی باغوں کو دیکھ لو کہ زلزلے میں ان کا کیا حال ہوا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۷)

## ۱۲۔ یُبَصَّرُوْنَهُمْ ؕ یَوَدُّ الْمُجْرِمُ لَوْ یَفْتَدِیْ مِنْ عَذَابِ یَوْمِىٕذٍۭ بِبَنِیْهِ۔

ترجمہ۔ حالانکہ ایک دوسرے کو دیکھیں گے۔ مجرم آرزو کرے گا کہ کاش دے دے اس عذاب سے چھڑوانے کے لئے اپنے بیٹوں کو۔

تفسیر۔ مُجْرِمُ ۔ خدا سے بے تعلق رہنے والا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۷)

**۱۸ تا ۲۲۔ تَدْعُوْا مَنْ اَدْبَرَ وَ تَوَلّٰی۔ وَ جَمَعَ فَاَوْعٰی۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا۔ اِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ جَزُوْعًا۔ وَّ اِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ مَنُوْعًا۔**

ترجمہ۔اس کو پکارتی ہے جس نے منہ پھیرلیا (ذکرالٰہی سے) اور پیٹھ پھیرلی (حق سے)۔اور مال جمع کیا اور پھر اس کو جمع رکھ چھوڑا۔بے شک آدمی پیدا کیا گیا ہے گھبرانے والا کچے دل کا۔جب اس کوکوئی مصیبت پہنچتی ہے تو گھبرا اٹھتا ہے۔اور جب اس کو بھلائی پہنچتی ہے تو بخل کرتا ہے۔

تفسیر۔ اَوْعٰی۔ چھپا کررکھا۔ اَلْاِنْسَان۔ نکمے انسان۔

هَلُوْعًا۔ کچا۔بے صبر۔بلکہ اس کی تفسیر آگے آتی ہے۔

اس جگہ اہلِ نار کی سات صفات بیان کی ہیں۔

۱۔ اَدْبَرَ۔ حق کو پیٹھ دی۔ ۲۔ تَوَلّٰی ۔ حق سے منہ پھیرلیا۔

۳۔ جَمَعَ ۔ مال جمع کیا۔ ۴۔ فَاَوْعٰی ۔ پھر اس مال کو چھپا رکھا۔

۵۔ هَلُوْعًا ۔ بےصبر۔ ۶۔ جَزُوْعًا ۔ تکلیف میں اضطراب کرتا ہے۔

۷۔ مَنُوْعًا۔ آرام کی حالت میں نیکی نہیں کرتا۔دولت مند ہو تو اللہ تعالیٰ کی رضامندی سے اُسے خرچ نہیں کرتا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵ر دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۷)

**۲۳ تا ۳۵۔ اِلَّا الْمُصَلِّيْنَ۔ الَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ دَآئِمُوْنَ۔ وَ الَّذِيْنَ فِيْٓ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ۔ لِّلسَّآئِلِ وَ الْمَحْرُوْمِ۔ وَ الَّذِيْنَ يُصَدِّقُوْنَ بِيَوْمِ الدِّيْنِ۔ وَ الَّذِيْنَ هُمْ مِّنْ عَذَابِ رَبِّهِمْ مُّشْفِقُوْنَ۔ اِنَّ عَذَابَ رَبِّهِمْ غَيْرُ مَاْمُوْنٍ۔ وَ الَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ۔ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ۔ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ۔ وَ الَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَ عَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ۔ وَ الَّذِيْنَ هُمْ بِشَهٰدٰتِهِمْ قَآئِمُوْنَ۔ وَ الَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ۔**

ترجمہ۔مگر نمازی لوگ (ایسے نہیں ہوتے)۔جو اپنی نماز پر ہمیشہ قائم ہیں۔اور جن کے مال میں حصہ معیّن ہے۔سائل کا (مانگنے والوں کا) اور محروم کا (اور جو مانگتے نہیں چپ رہتے ہیں اور اس میں

کتے بلی وغیرہ بھی داخل ہیں )۔اور جو یقین رکھتے ہیں قیامت کا۔اور جو اپنے رب سے خائف اور ترساں اورلرزاں ہیں۔بے شک ان کے رب کا عذاب بے خوف ہونے کی چیز نہیں۔اور وہ لوگ جو اپنے شرم گاہوں کی حفاظت کرتے ہیں۔مگر اپنی بیبیوں اور باندیوں سے تو ان کو کچھ ملامت نہیں کہ جو کوئی چاہے اس کے سوا کچھ اور تو یہی لوگ حد سے باہر نکلنے والے ہیں۔اور وہ لوگ جو اپنی امانتوں اور اپنی بات کو نباہتے ہیں۔اور جو اپنی گواہیوں پر قائم رہتے ہیں۔اور وہ جو اپنی نماز کی خبر رکھتے ہیں۔

**تفسیر۔** اس کے بعد اہل جنت کے صفات بیان فرمائے ہیں۔

۱۔ مُصَلِّيْنَ ۔ خدائے تعالیٰ کی عبادت کرنے والا۔

۲۔دَآئِمُوْنَ ۔ نماز کے پابند۔یہ نہیں کہ کبھی پڑھی ، کبھی نہ پڑھی۔بلکہ ہمیشہ پڑھتے ہیں۔

۳۔حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ ۔ اللہ تعالیٰ کے راہ میں باقاعدہ چندہ مقرر کرتے ہیں۔

۴۔السَّآئِلِ وَ الْمَحْرُوْمِ ۔ مانگنے والے کو بھی دیتے ہیں اور نہ مانگنے والے کو بھی دیتے ہیں۔ محروم سے مراد بے زبان جانور بھی ہے۔

۵۔يَوْمِ الدِّيْنِ کی تصدیق کرتے ہیں۔

۶۔ مُشْفِقُوْنَ ۔ اللہ تعالیٰ کا خوف ان کے دلوں میں ہے۔

۷۔لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ۔ اپنی شرم گاہوں کی محافظت کرتے ہیں۔

۸۔ امانت میں خیانت نہیں کرتے ہیں۔

۹۔ عہد کی رعایت رکھتے ہیں۔

۱۰۔شہادت پر قائم رہتے ہیں۔

۱۱۔صَلٰوۃ ۔ اپنی نماز کی حفاظت کرتے ہیں۔

ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ ۔ جو اس کے سوائے اور چاہے۔وہ اس کے لئے جائز نہیں۔اس آیت کے رو سے متعہ، لواطت ، جلق ، مساحقت ( چپٹی ) سب کے سب حرام ثابت ہو گئے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۷)

۳۷ تا ۳۹۔ فَمَالِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا قِبَلَکَ مُھْطِعِیْنَ۔ عَنِ الْیَمِیْنِ وَ عَنِ الشِّمَالِ عِزِیْنَ۔ اَیَطْمَعُ کُلُّ امْرِیٍٴ مِّنْھُمْ اَنْ یُّدْخَلَ جَنَّۃَ نَعِیْمٍ ۔

ترجمہ۔ کیا ہو گیا ہے کافروں کو کہ تیری طرف دوڑے چلے آتے ہیں۔ دائیں طرف سے اور بائیں طرف سے ٹکڑیاں کی ٹکڑیاں۔ کیا اس میں سے ہر ایک شخص اس بات کی خواہش رکھتا ہے کہ نعمت کے باغوں میں داخل کیا جائے۔

تفسیر۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو سمجھانے کے واسطے عرب کے بڑے بڑے لوگ آتے تھے۔ ان کی طرف ان آیات میں اشارہ ہے۔ وہ لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو اپنی قومیت اور وجاہت کی طرف توجہ دلاتے تھے۔ وہ لوگ اس قدر متکبر تھے کہ عرفات میں عوام عرب کے ساتھ کھڑے بھی نہ ہوتے تھے۔ بعض لوگ آزادی کو پیش کر کے اپنے آپ کو مذہب سے بے تعلق رکھنا چاہتے اور طرح طرح سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو بزعم خود سمجھاتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں سمجھایا ہے کہ ہم تو مشرق و مغرب کے مالک ہیں۔ جس طرح یہ لوگ مکہ میں بڑے بنے ہوئے ہیں۔ اُن جیسے ہم اور بڑے بڑے آدمی بنانے پر قادر ہیں۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ کہاں اہلِ عرب کے گمان میں تھا کہ ابوبکرؓ بڑا آدمی بن جائے گا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ اتنے بڑے بادشاہ ہو جائیں گے۔

(ضمیمہ اخبار البدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵ ؍ دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۷)



# سُوْرَۃُ نُوْحٍ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم سورۂ نوح کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے۔

۲۔ اِنَّآ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰی قَوْمِہٖٓ اَنْ اَنْذِرْ قَوْمَكَ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۔

<u>ترجمہ</u>۔ ہم نے بھیجا نوح کو اس کی قوم کی طرف رسول بنا کر کہ ڈرا اپنی قوم کو اس سے کہ آ جاوے ان پر ٹیس دینے والا عذاب۔

<u>تفسیر</u>۔ نُوْحًا۔ حضرت نوح علیہ السلام کا ملک دجلہ، نینوا اور فرات کے درمیان تھا۔

عبرانی زبان میں نوح (נוח ☆) آرام اور امن کو کہتے ہیں۔ حضرت نوحؑ کا زمانہ بڑے آرام کا تھا مگر لوگوں نے اس آرام کی قدر نہ کی۔ اور اس کے حکموں کی نافرمانی کی اور شرارتوں پر کمر باندھی۔ تب ان پر سخت عذاب آیا۔

موجودہ زمانہ بھی حضرت نوحؑ کے زمانہ کی طرح پُرامن زمانہ ہے۔ لوگ عیش و عشرت میں مصروف ہیں۔ اس زمانہ میں بھی خداوند تعالیٰ نے ایک نوحؑ بھیجا ہے۔ اور اس نے ایک کشتی تیار کی ہے مبارک ہیں وہ جو اس میں سوار ہوئے۔

حضرت نوح علیہ السلام کا ذکر اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں ہماری موعظت کے واسطے کیا ہے۔

دنیا میں انسان چاہتا ہے کہ اس کی لمبی عمر ہو۔ اس واسطے طب کا علم ایجاد ہوا اور اسی حفاظت کے واسطے مکان، لباس، خوراک، مضبوط قلعہ، فوجی سامان وغیرہ سب مہیا کئے جاتے ہیں۔ بوڑھے بھی

☆ عبرانی

چاہتے ہیں کہ اَور مدت زندہ رہیں۔ پھر انسان چاہتا ہے کہ اس کی اولاد ہو۔ پھر چاہتا ہے کہ اسے مال ملے۔ پھر چاہتا ہے کہ اس کے دشمن ہلاک ہوں تا کہ وہ امن سے زندگی بسر کرے۔ یہ سب انسان کا فطری تقاضا ہے۔ اوران کو پورا کرنے کا نسخہ بتلانے کے واسطے اللہ تعالیٰ کے عظیم الشان رسول دنیا میں آئے۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم، حضرت موسیٰ علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ البرکات، ایسے ہی شاندار نبی حضرت نوح علیہ السلام اپنے زمانہ میں تھے اورانہوں نے کامیابی کا جو نسخہ اپنی قوم کے سامنے پیش کیا اس کا ذکر اس سورۃ شریف میں ہے۔

عذاب کے بھیجنے سے قبل اللہ تعالیٰ نے اپنا رسول دنیا میں بھیجا تا کہ وہ اس کی بات مان کر عذاب سے بچ جاویں۔

اِنَّآ۔ ہم نے ہی حضرت نوحؑ کی رسالت کی صداقت کو لفظ اِنَّآ کی تاکید کے ساتھ ظاہر کیا ہے اس میں اشارہ ہے کہ جیسا کہ نوحؑ کے مخالفین بچ نہ سکے۔ ایسا ہی........ نبی کریم رسول خاتم النبیین سیّدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مخالفین بھی نہ بچیں گے۔ علیہما الصلوٰۃ والسلام۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۸)

۴۔ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَ اتَّقُوْهُ وَ اَطِيْعُوْنِ۔

ترجمہ۔ عبادت کرو اللہ کی اور اسی کو سپر بناؤ اور میرا کہا مانو۔

تفسیر۔ عذاب الٰہی سے بچنے کے واسطے تین گُر حضرت نوحؑ نے پیش کئے جو ہمیشہ سے سچے ہوتے چلے آتے ہیں۔ اعْبُدُوا اللّٰهَ۔ خدائے تعالیٰ کی عبادت کرو۔ اتَّقُوْهُ۔ اس سے ڈرو۔ اَطِيْعُوْنِ۔ میری پیروی کرو۔

اَطِيْعُوْنِ کا لفظ ان خیالات کے لوگوں کا رد کرتا ہے جن کے نزدیک رسولؐ کی اطاعت ضروری نہیں۔ اس آیت میں حضرت نوحؑ نے بتلایا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اور تمہارے تقویٰ اللہ کی حقیقت تب متحقق ہوگی۔ جب تم میری اطاعت کرو۔ یہ اطاعتِ رسولؐ کے لئے ایک زبردست دلیل ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۸)

۵۔ يَغْفِرْ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَيُؤَخِّرْكُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ اِنَّ اَجَلَ اللّٰهِ اِذَا جَآءَ لَا يُؤَخَّرُ ۘ لَوْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۔

ترجمہ۔ وہ تم کو بخش دے گا۔ تمہاری کمزوریاں ڈھانپ دے گا اور تم کو ایک وقت مقرر تک مہلت دے گا۔ اللہ کا وقت جب آجاتا ہے تو اس میں کچھ دیر نہیں لگتی۔ کیا اچھا ہوتا اگر تم جانتے۔

تفسیر۔ ان تین[1] باتوں کے کرنے کا نتیجہ یہ ہوگا۔

۱۔ تمہارے گناہ بخشے جائیں گے۔ بدعملی کی سزا سے نجات پاؤ گے۔

۲۔ تمہاری عمر لمبی ہوگی۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اجل جب آجاتی ہے تو نہیں ٹلتی لیکن آ چکنے سے قبل دعا وصدقہ وغیرہ سے ٹل جاتی ہے۔ حضرت نوحؑ کی لمبی عمر ان کے دعوے کے واسطے کافی دلیل ہے۔

حضرت نوح علیہ السلام بڑی خیرخواہی اور دردمندی کے ساتھ اپنی قوم کو سمجھاتے تھے کہ تم ایمان واطاعت کے قبول کرنے میں سستی نہ کرو۔ ورنہ پھر یہ موقع ہاتھ نہ لگے گا۔ رباعی

؎ روزے کہ اجل در آید از پیش و پشت شک نیست کہ مہلت نہ دہد یک نَفَسَت
یاری نہ رسد در آں دم از ہیچ کست برباد شود جملہ ہواؤ ہَوَسَت[2]

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۸)

۶۔ قَالَ رَبِّ اِنِّيْ دَعَوْتُ قَوْمِيْ لَيْلًا وَّنَهَارًا۔

ترجمہ۔ نوح نے کہا اے میرے ربّ! میں نے اپنی قوم کو دن رات دعوت دی۔

تفسیر۔ لَيْلًا وَّنَهَارًا۔ انبیاء رات دن اپنی امت کی اصلاح کی فکر میں رہتے ہیں۔ کیسا ہمدرد اور خیرخواہ انسانی گروہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَاءِ وَالرُّسُلِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۸)

---

[1] ۱۔ عبادت الٰہی ۲۔ تقویٰ اللہ ۳۔ اطاعتِ رسولؐ (ناشر)
[2] جس دن تیری موت ہر جگہ سے تجھ پر وارد ہو جائے گی تو اس وقت تجھے ایک سانس لینے کی بھی مہلت نہیں ملے گی۔ اس وقت تیری کوئی مدد نہیں کر پائے گا اور تیری سب ہوا و ہوس ختم ہو جائے گی۔

۸۔ وَ اِنِّیْ كُلَّمَا دَعَوْتُهُمْ لِتَغْفِرَ لَهُمْ جَعَلُوْۤا اَصَابِعَهُمْ فِیْۤ اٰذَانِهِمْ وَ اسْتَغْشَوْا ثِیَابَهُمْ وَ اَصَرُّوْا وَ اسْتَكْبَرُوا اسْتِكْبَارًا۔

ترجمہ۔ اور میں نے جب جب ان کو دعوت دی کہ تو ان کو بخش دے تو انہوں نے اپنی انگلیاں اپنے کانوں میں ٹھونس لیں اور اپنے کپڑوں میں چھپ گئے اور ضد کی اور بڑا ہی غرور کیا۔

تفسیر۔ نبیؑ کی بات لوگ سننا بھی پسند نہ کرتے۔ جیسا کہ اس زمانہ کے علماء پبلک کو تاکید کرتے رہتے ہیں کہ مرزا کی کتاب نہ پڑھو۔ اُس کے گاؤں میں نہ جاؤ۔ اُس کے مریدوں سے ملاقات نہ کرو۔ یہ بھی ایک تکبر ہے۔

اِسْتَغْشَوْا ثِیَابَهُمْ ۔ اپنے دلوں کو انہوں نے ڈھانک رکھا ہے۔ ثیاب کے معنے دل کے بھی آئے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۸)

۱۰۔ ثُمَّ اِنِّیْۤ اَعْلَنْتُ لَهُمْ وَ اَسْرَرْتُ لَهُمْ اِسْرَارًا۔

ترجمہ۔ پھر میں نے ان کو ظاہری طور پر بھی سمجھایا اور پوشیدہ طور پر بھی سمجھایا چپکے سے۔

تفسیر۔ اَسْرَرْتُ ۔ چپکے چپکے سنایا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۸)

۱۱ تا ۱۳۔ فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا۔ یُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَیْكُمْ مِّدْرَارًا۔ وَّ یُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّ بَنِیْنَ وَ یَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّ یَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا۔

ترجمہ۔ پھر میں نے کہا معافی مانگو تمہارے رب سے بے شک وہ تو بڑا غفار ہے۔ تم پر وہ بھیج دے گا آسمان سے موسلا دھار بارش۔ اور تمہاری مدد فرمائے گا مالوں سے اور بیٹوں سے اور تمہارے لئے باغ بنا دے گا اور تمہارے لئے نہریں بہا دے گا۔

تفسیر۔ اِسْتَغْفِرُوْا۔ استغفار کے برکات اور نتائج ان آیات میں حضرت نوح علیہ السلام نے انسانی ضروریات کی جہت سے بیان فرمائے ہیں۔ غور کر کے دیکھ لو۔ کیا انسان کو انہیں چیزوں کی ضرورت دنیا میں نہیں ہے؟ پھر ان کے حصول کا علاج استغفار ہے۔ (اخبار بدر جلد ۷ نمبر ۹ مورخہ ۵؍مارچ ۱۹۰۸ء صفحہ ۵)

سَمَآء کے معنے بادل کے ہیں۔

بارانِ رحمت ہوگی۔غلہ اور ہر شئے ارزاں ہوگی۔

سَمَآء کے معنے بارش کے بھی آئے ہیں۔ایک شاعر کہتا ہے۔

اِذَا نَزَلَ السَّمَاءُ بِاَرۡضِ قَوۡمٍ رَعَیۡنَاہُ وَ اِنۡ کَانُوۡا غِضَابًا[1]

یُمۡدِدۡکُمۡ ۔ بڑھائے گا۔مال اور بیٹے بہت ہوں گے۔

ان آیات میں حضرت نوح علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اگر تم استغفار کرو تو سب برکتیں حاصل ہوں گی۔گناہ بخشے جائیں گے۔بارش ہوگی۔ہر شے ارزاں ملے گی۔مال و دولت بہت ہوگی، اولاد کی کثرت ہوگی، باغ ہوں گے، نہریں جاری ہوں گی۔ان آیات سے استغفار کی فضیلت ظاہر ہے۔

استغفار کیا ہے؟ سچے دل سے اللہ تعالیٰ کے حضور میں پچھلے گناہوں کی سزا سے بچنے کی توفیق طلب کرنا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۱ مورخہ ۱۵؍دسمبر ۱۹۱۱ء صفحہ ۲۸۸)

روایت ہے کہ ایک دن حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس ایک شخص گیا اور قحط کی شکایت کی۔ آپ نے اسے فرمایا کہ استغفار کرو۔ پھر ایک اور شخص گیا۔اُس نے کہا۔یا حضرت! مَیں محتاج ہوں فرمایا استغفار کرو۔ایک تیسرے نے کہا کہ میرے اولاد نہیں ہوتی۔اُسے بھی استغفار کرنے کا حکم دیا۔چوتھے نے پیداوارِ زمین کی کمی کا گلہ کیا۔اُسے بھی استغفار کی تاکید فرمائی۔حاضرِ مجلس ربیع بن صبیح نے عرض کی کہ آپ کے پاس مختلف لوگ آئے اور مختلف چیزوں کے سائل ہوئے مگر آپ نے جواب سب کو ایک ہی دیا۔اس کے جواب میں حسن بصری نے قرآن شریف کی یہی آیات پڑھیں۔

جماعت احمدیہ کو بھی استغفار کی تاکید ہر روز بار بار کی جاتی ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۸۹)

فَقُلۡتُ اسۡتَغۡفِرُوۡا رَبَّکُمۡ ؕ اِنَّہٗ کَانَ غَفَّارًا۔یُّرۡسِلِ السَّمَآءَ عَلَیۡکُمۡ مِّدۡرَارًا۔وَّ یُمۡدِدۡکُمۡ بِاَمۡوَالٍ وَّ بَنِیۡنَ وَ یَجۡعَلۡ لَّکُمۡ جَنّٰتٍ وَّ یَجۡعَلۡ لَّکُمۡ اَنۡہٰرًا (نوح:۱۱ تا ۱۳) یعنی استغفار

[1] جب کسی قوم کی زمین پر بادل برستا ہے (اور اس سے گھاس اور روئیدگی پیدا ہوتی ہے) تو ہم اسے چراتے ہیں خواہ وہ قوم اس پر ناراض اور غصہ ہو۔

کرنے سے اللہ تعالیٰ بارش برسائے گا اور تمہیں مال اولاد دے گا۔ باغ اگائے گا اور تمہارے لئے نہریں جاری کرے گا۔ جماعت کو چاہیے کہ درود شریف، استغفار اور الحمد شریف کا کثرت سے وظیفہ رکھیں۔

(الحکم جلد ۱۶ نمبر ۱۹ مورخہ ۲۸ رمئی ۱۹۱۰ء صفحہ ۹)

## ۱۴، ۱۵۔ مَا لَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا۔ وَقَدْ خَلَقَكُمْ اَطْوَارًا۔

ترجمہ۔ تمہیں کیا ہو گیا ہے کہ تم اللہ کے وقار کا لحاظ نہیں رکھتے (یعنی بڑی امیدیں اللہ سے نہیں رکھتے)۔ حالانکہ اس نے تم کو پیدا کیا طرح طرح سے (یا طرح طرح کا)۔

تفسیر۔ تَرْجُوْنَ۔ تَخَافُوْن ع

اِذَا لَسَعَتُهُ النَّحْلِ لَمْ يَرْجُ لَسْعَهَا (ھذلی)[1]

خدا تعالیٰ کی بڑائی سے کیوں نہیں ڈرتے۔

اَطْوَارًا۔ انسان کو پیدائش کے وقت مختلف صورتوں میں سے گزارا ہے۔ نطفہ، علقہ، مضغہ وغیرہ۔ کیا یہ تفرقہ اور امتیاز کسی علیم و قدیر ہستی کا کام نہیں؟ یہی خدا تعالیٰ کی ہستی کی ایک دلیل ہے۔ (ضمیمہ اخبار البدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸ رجنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۸۹)

## ۱۶۔ اَلَمْ تَرَوْا كَيْفَ خَلَقَ اللّٰهُ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا۔

ترجمہ۔ کیا تم دیکھتے نہیں کہ کیسے بنائے اللہ نے سات آسمان چوڑے چوڑے۔

تفسیر۔ اس آیت میں آسمان کے سات طبقوں کا ذکر کیا ہے۔

جس طرح ایک گاؤں سے دوسرے گاؤں تک پہنچنے کے لئے رستے کی ضرورت ہے۔ اسی طرح خدا تعالیٰ تک پہنچنے کے لئے بھی راستوں کی ضرورت ہے جو بنے ہوئے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار البدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸ رجنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۸۹)

## ۱۷۔ وَّجَعَلَ الْقَمَرَ فِيْهِنَّ نُوْرًا وَّجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا۔

ترجمہ۔ اور ان میں چاند کا اُجالا بنایا اور آفتاب کو جلتا ہوا چراغ بنایا۔

تفسیر۔ جس طرح کہ انسان چراغ اور روشنی کا محتاج ہے۔ اور چاند اور سورج کا محتاج ہے۔ اسی

---

[1] جب شہد کی مکھیاں اسے ڈنک ماریں وہ ان کے ڈنک مارنے سے خوف زدہ نہیں ہوتا۔

طرح روحانی ہدایت کے واسطے وحی الٰہی ،انبیاء اور کتب الٰہیہ کا محتاج ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر جلد قادیان ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۸۹)

## ۱۸۔ وَاللّٰهُ اَنْۢبَتَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ نَبَاتًا۔

ترجمہ۔ اور اللہ نے تم کو اُ گایا زمین سے جما کر۔

تفسیر۔ نَبَاتًا۔ اللہ تعالیٰ نے نباتات کو پیدا کیا ہے۔زمین کی روئیدگی انسان کے نشوونما کا موجب ہے اور یہی اغذیہ بالآخر نطفہ کی صورت میں متشکل ہو کر انسان بنتا ہے۔

اسی طرح انعاماتِ الٰہیہ بتلا کر حضرت نوحؑ نے اپنی قوم کو اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ کیا۔

(ضمیمہ اخبار بدر جلد ۱۱ نمبر ۱۶ قادیان مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۸۹)

## ۲۰،۲۱۔ وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ بِسَاطًا۔ لِّتَسْلُكُوْا مِنْهَا سُبُلًا فِجَاجًا۔

ترجمہ۔ اور اللہ ہی نے بنا دیا تمہارے لئے زمین کا بچھونا۔تا کہ اس کے چوڑے چوڑے راستوں میں چلو۔

تفسیر۔ بِسَاطًا۔ آرام گاہ۔پھیلا ہوا۔

سُبُلًا ۔ ایسا ہی دل کے واسطے بھی راستے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر جلد قادیان ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۸۹)

## ۲۲، ۲۳۔ قَالَ نُوْحٌ رَّبِّ اِنَّهُمْ عَصَوْنِيْ وَاتَّبَعُوْا مَنْ لَّمْ يَزِدْهُ مَالُهٗ وَوَلَدُهٗٓ اِلَّا خَسَارًا۔ وَمَكَرُوْا مَكْرًا كُبَّارًا۔

ترجمہ۔ نوح نے عرض کی اے میرے ربّ! انہوں نے میرا کہنا نہ مانا اور ایسوں کی پیروی کی جو ان کے مال اور اولاد میں نقصان کے سوا کچھ نہ بڑھا سکے۔اور انہوں نے ایک منصوبہ کیا بہت ہی بڑا منصوبہ۔

تفسیر۔ اپنے خیر خواہوں پر جب ہم نظر کرتے ہیں تو سب سے اول یہ خیر خواہی ماں یا دودھ پلائی سے شروع ہوتی ہے۔دودھ پلانے والی کو بھی بچہ ماں کہہ کر پکارتا ہے۔اسی وجہ سے بچے تکالیف کے

وقت ماں کہہ کر پکارتے ہیں۔ پھر بڑے ہو کر باپ کو خیر خواہ سمجھتے ہیں۔ پھر جوانی میں دوست پیدا ہو جاتے ہیں اور خیر خواہ ہوتے ہیں۔ یہ انسان کے خیر خواہ ہوتے ہیں۔ اور ان کے سوا اور بھی خیر خواہ ہیں۔ لیکن یہ سب خیر خواہ غلطی کر سکتے ہیں اور کرتے ہیں۔ ان سب سے اعلیٰ مخلوق کا خیر خواہ انبیاء کا گروہ ہے (علیہم الصلوٰۃ والسلام) جو کبھی غلطی نہیں کرتے۔ اور ان کو مخلوق کے ساتھ بہت محبت ہوتی ہے۔ تعجب ہے کہ لوگ انبیاء کی باتوں کو نہیں مانتے۔ ان آیات میں حضرت نوح علیہ السلام دردِ دل کے ساتھ اپنے رب کے حضور میں شکوہ کرتے ہیں کہ میں نے اپنی قوم کو بہت سمجھایا پر وہ میری بات نہیں مانتی۔

اس زمانہ میں لوگ بہ سبب امن عامہ کے عیش و عشرت کی غفلت میں گرے ہوئے تھے۔ زمین پر انسان کی بدی بہت بڑھ گئی تھی اور اس کے دل کے تصور اور خیال روز بروز صرف بدی ہوتے تھے۔ تب خدا نے چاہا کہ انسان کو اس زمین میں سے مٹا ڈالے۔ پر خدا نے ایک دفعہ پھر ان پر رحم کیا۔ اور اپنے بندے نوحؑ کو جو صادق اور کامل تھا اور خدا کی راہ پر چلتا تھا۔ اور اس واسطے اس پر خدا کی مہربانی کی نظر تھی۔ ان لوگوں کی طرف بھیجا کہ انہیں آنے والے عذاب سے ڈرائے۔ حضرت نوحؑ نے خدا تعالیٰ کے حکم کی اطاعت کی۔ مگر قوم نے نہ مانا۔ اور موردِ عذابِ الٰہی ہوئی۔

(ضمیمہ اخبار بدر جلد قادیان ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۸۹)

۲۴۔ وَ قَالُوْا لَا تَذَرُنَّ اٰلِهَتَكُمْ وَ لَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَّ لَا سُوَاعًا ۙ۬ وَّ لَا يَغُوْثَ وَ يَعُوْقَ وَ نَسْرًا۔

ترجمہ۔ اور بولے ہرگز نہ چھوڑنا اپنے معبودوں کو اور کبھی نہ چھوڑنا وُدّ اور نہ سوَاع کو اور نہ یَغُوث کو اور نہ یَعُوق کو اور نہ نَسر کو۔

تفسیر۔ یہ ان کے بتوں کے نام ہیں۔

ا۔ وَدًّا ۔ محبت اور خواہش کا دیوتا۔ جس کے متعلق ان کا خیال تھا کہ وہ اپنے ارادے سے ایجادِ عالم کا باعث ہوا۔ اس کو مرد کی صورت پر بنایا جاتا ہے۔ ہندوؤں میں اس کے بالمقابل برہما ہے۔

۲۔ سُوَاعَ ۔ بقائے عالم کا بت جو عورت کی شکل میں ہوتا ہے ۔ اس کے مقابل ہندو میتھالوجی میں بِشن ہے۔

۳۔ یَغُوْثَ ۔ حاجت روائی اور فریادرسی کا دیوتا۔اس کی شکل گھوڑے کی تھی۔شاید اس واسطے کہ فریادرسی کے لئے تیز رفتاری کی ضرورت ہوتی ہے۔اس طرح ہندوؤں میں اِندر دیوتا ہے۔

۴۔ یَعُوْقَ ۔ عوق سے مشتق ہے۔بمعنے روکنا اور دفع کرنا یہ مصیبتوں اور دشمنوں کے روکنے کا بت تھا۔بشکل شیر۔ہندوؤں میں اس کے بالمقابل شنگھ اوتار دیوتا ہے۔

۵۔نَسْرًا۔ طولِ عمر کا دیوتا بشکل باز بنا ہوا ہوتا ہے۔ یہی بت اس قوم کی ہلاکت کا موجب ہوئے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۸۹، ۲۹۰)

۲۷۔ وَ قَالَ نُوْحٌ رَّبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ دَيَّارًا۔

ترجمہ۔ اور نوح نے عرض کی اے میرے ربّ! نہ چھوڑ خاص زمین پر کافروں کا کوئی گھر بسنے والا۔

تفسیر۔ حضرت نوحؑ نے آخر تنگ آ کر اپنی قوم کے حق میں بددعا کی۔انبیاء کی بددعا سے ڈرنا چاہیے یہ بہت خوفناک بات ہے۔حضرت نوحؑ نے اپنی قوم کے حق میں بدُعا کی۔مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے باوجود سخت تکالیف اٹھانے کے کبھی اپنی قوم کے حق میں بددعا نہیں کی۔ بلکہ یہی دعا کرتے رہے کہ رَبِّ اهْدِ قَوْمِيْ فَاِنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْن۔اے میرے رب میری قوم کو ہدایت کر کیونکہ وہ نہیں جانتے۔حضرت نوحؑ کے مقابلہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا صبر، حوصلہ، رحم اور ہمدردی بہت بڑھی ہوئی ہے۔اور اسی کا نتیجہ ہے کہ آخر ساری قومِ عرب ہدایت یافتہ ہوگئی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۰)

بہت سے وجوہات ہیں جو ہم پر حمدِ الٰہی کو فرض ٹھیراتے ہیں۔منجملہ جنابِ الٰہی کی حمدوں کے یہ ہے کہ انسان کا حوصلہ ایسا وسیع نہیں کہ وہ ساری دنیا سے تعلق رکھے اور محبت کر سکے۔نبیوں اور رسولوں

کو بھی جب تباہ کار سیہ روزگار شریروں نے دُکھ دیا تو آخر اُن میں سے ایک بول اُٹھا۔ رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ دَيَّارًا۔

فی الحقیقت اُن پر ایک وقت ایسا آتا ہے کہ وہ شریر نفوس کی حیاتی بھی پسند نہیں کرتے۔ اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ انسان کا اتنا حوصلہ کہاں ہوسکتا ہے کہ سارے جہان سے اس کا مخلصانہ تعلق ہو۔ پس اس سلسلہ کو وسیع کرنے کے باوجود محدود کرنے کے لئے نکاح کا ایک طریق ہے جس سے ایک خاندان اور قوم میں ان تعلقات کی بناء پر رشتۂ اخلاص اور محبت پیدا ہوتا ہے۔

(الحکم جلد ۱۲ نمبر ۱۵ مورخہ ۲۶؍فروری ۱۹۰۸ء صفحہ ۲)

۲۸۔ اِنَّكَ اِنْ تَذَرْهُمْ يُضِلُّوْا عِبَادَكَ وَلَا يَلِدُوْٓا اِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا۔

ترجمہ۔ بے شک اگر کہیں تو ان کو چھوڑ دے گا تو وہ تیرے بندوں کو بہکائیں گے اور جو جنیں گے وہ تو بدکار کٹّا کافر ہی ہوگا۔

تفسیر۔ اگر تُو چھوڑے تو یقیناً بہکا دیں تیرے بندوں کو۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ دوم صفحہ ۳۱۶ حاشیہ)



# سُوْرَۃُ الْجِنِّ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم سورۂ جن کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس اللہ کے نام سے جو رحمن ورحیم ہے۔

۲۔ قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّہُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا۔

ترجمہ۔تو سنا دے میری طرف وحی کی گئی ہے کہ مجھے (قرآن) پڑھتے سن گئے ہیں چند جنّ پھر انہوں نے کہا ہم نے عجیب ہی قرآن سنا ہے۔

تفسیر۔ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ۔ جنّ اللہ تعالیٰ کی ایک مخلوق ہے۔جیسے ملائک وغیرہ اوراس کی مخلوق ہیں۔ میں ہرگز ہرگز اس بات کا قائل نہیں کہ جنّ اور ملائکہ کوئی چیز نہیں ہیں۔ میں دونوں کا قائل ہوں۔لیکن ہرجگہ جنّ کے لفظ کے وہی ایک ہی معنی نہیں۔اور جو خیال کیا جاتا ہے کہ بعض عورتوں بچوں کو جنّ چمٹ جاتے ہیں۔ میں اس کا قائل نہیں ہوں۔لغت کے رو سے جنّ ان باریک اور چھوٹے چھوٹے موذی حیوانات کو بھی کہتے ہیں جو غیر مرئی ہیں اور صرف خوردبینوں سے ہی دکھائی دے سکتے ہیں۔طاعون کے باریک باریک کیڑے بھی جنّ کے نام سے موسوم ہیں۔اسی لئے حدیث شریف میں طاعون کو وَخْزُ اَعْدَائِکُمْ مِنَ الْجِنِّ فرمایا ہے۔(اَحْمَدُ عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی اَشْعَرِیْ۔ طَبْرَانِیْ فِی الْاَوْسَطِ عَنِ ابْنِ عُمَرؓ)۔وَخْزٌ کے معنے نیش زنی اورطعن کے ہیں۔جنّ لُغت میں بڑے آدمیوں کو بھی کہتے ہیں۔جِنُّ النَّاسِ مُعَظَّمُھُمْ شاید بڑے پیسے والے ساہوکاروں کو بھی مہاجن اسی واسطے کہا گیا ہے۔کبوتر کے پیچھے دوڑنے والے انسان کو بھی ’’جنّ‘‘ کہا ہے۔

سورہ احقاف رکوع ۴ میں ایک قوم کا ذکر ہے۔وَ اِذْ صَرَفْنَآ اِلَیْکَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ یَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ۔[۱] (الاحقاف:۳۰) اس قوم نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے قرآن شریف سن کر اِنَّا

---

۱؎ اور جب ہم نے پھیرا تیری طرف جنّوں میں سے چند آدمیوں کو کہ وہ سننے لگے قرآن کو۔

سَمِعْنَا كِتٰبًا اُنْزِلَ مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰى [1] (الاحقاف:۳۱) کہا۔جنّ کے مدمقابل انسان ہیں۔انس غریب لوگ۔جنّ بڑے لوگ۔

سورۃ الحجر ۱۹ع۲ میں انسان اور ''جانّ'' دونوں کی پیدائش کا ذکر ایک ساتھ ایک ہی آیت میں یکے بعد دیگرے آیا ہے۔وَ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ۔ وَ الْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ۔ [2] (الحجر:۲۷۔۲۸) آدم سے پہلے جانّ اور اس کی ذریت تھی۔اس سے کسی طرح انکارنہیں ہوسکتا۔اوراب بھی جنّات غیر مرئی طور پر موجود ہیں۔

کارخانۂ قدرت کا انتظام اور انحصار محسوسات اور مرئیات تک ہی محدود نہیں ہے۔اس لئے غیر محسوس اور غیر مشہود وغیر مرئی عالم کا انکار محض حماقت اور نادانی ہے۔اس لئے کہ جوں جوں سائنس ترقی کرتا جاتا ہے۔ بہت سی باتیں ایسی معلوم ہوتی ہیں جو اس سے پہلے ماننی مشکل تھیں۔ دوربین اور خوردبین کی ایجاد نے بتادیا ہے کہ اس کرہ ہوا میں کس قدر جانور پھر رہے ہیں۔ایسے ہی پانی کے ایک قطرے میں لاانتہا جانور پائے جاتے ہیں۔حیواناتِ منویہ۔ایک قطرہ منی میں دیکھے جاتے ہیں۔اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ خدا تعالیٰ کی مخلوق اور انواعِ مخلوق کی حد بندی محض ناممکن ہے۔اور صرف اپنے محدود علم کی بناء پر انکار محض نادانی ہے۔اس لئے اوّلاً جنات کے متعلق یاد رکھنا چاہیے کہ ہم کسی ایسی مخلوق کا جو انسانی نوع سے نرالی ہو انکار کرنے کا کوئی حق نہیں رکھتے۔اور ہم یہ کہنے کی وجوہات رکھتے ہیں کہ جنّ اللہ تعالیٰ کی ایسی قسم کی مخلوق ہے جن کو انسان کی ظاہری آنکھیں نہیں دیکھ سکتیں۔اس لئے کہ ان کی مادی ترکیب نہایت ہی لطیف اور ان کی بناوٹ غایت درجہ کی شفاف ہوتی ہے۔جس کی وجہ سے انسان ان ظاہری آنکھوں سے انہیں نہیں دیکھ سکتے۔ان کے دیکھنے کے لئے ایک دوسری حِس یعنی روحانی آنکھ کی ضرورت ہے۔یہی وجہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام اور اولیاء اللہ اور مومنین صادقین ملائکہ وغیرہ غیر مرئی مخلوق کو بھی دیکھ لیتے ہیں۔نہ صرف دیکھ لیتے ہیں بلکہ ان سے باتیں بھی

---

[1] ہم نے ایک کتاب سنی جو نازل ہوئی ہے موسیٰ کے بعد [2] بے شک ہم نے آدمی کو بنایا کھنکھناتی ہوئی مٹی سے جس پر کئی برس گزرے ہوں سیاہ کیچڑ بُودار سے۔اور جن کو انسان سے پہلے ہم نے پیدا کیا لُو کی آگ سے۔

کر لیتے ہیں۔خلاصہ یہ کہ اللہ تعالیٰ کی کسی ایسی مخلوق کو جس کو ہم دیکھ نہیں سکتے۔انکار کرنا دانشمندی نہیں۔ہم اس بات پر ایمان رکھتے ہیں کہ خدا کی ایسی مخلوق دنیا میں موجود ہے جو انسانی نظروں سے پوشیدہ ہے۔اور اسی وجہ سے اسے جنّ کہتے ہیں۔کیونکہ عربی میں جنّ اسے کہتے ہیں۔جس میں خفا اور نہاں ہونا پایا جاتا ہے۔جنّت۔انسانی نظر سے پوشیدہ ہے۔جُنَّۃٌ (ڈھال) جو انسان کو چھپا کر تلوار کے حملہ سے محفوظ رکھتی ہے۔جنین۔وہ بچہ جو ماں کے پیٹ میں ہے پوشیدہ ہے۔جنون۔عقل کو چھپانے والا مرض۔جنّ۔انسانی نظر سے چھپی ہوئی مخلوق۔پس جنّ وہی مخلوق ہے جو عام انسانی نظر سے پوشیدہ ہو۔خواہ وہ کسی قسم کی مخلوق ہو۔غرض جنّ ایک مخلوق ہے۔

ایک اور بات بھی یہاں بیان کر دینے کے قابل ہے کہ احادیث میں جنّ کا لفظ سانپ، کالے کتے، مکھی، بھوری چیونٹی، وبائی جرمز، بجلی، کبوتر باز، زقوم، بائیں ہاتھ سے کھانے والا، گدھا، بال پراگندہ رکھنے والا، غراب، ناک یا کان کٹا، شریر، سردار وغیرہ پر بھی بولا گیا ہے۔ان توجیہات پر غور کرنے سے ان مفاسد اور مضاد کی حقیقت بھی معلوم ہو جاتی ہے۔جو جنون سے منسوب کی جاتی ہے۔

اب اس بیان کے بعد یہ جاننا ضروری ہے کہ قرآن کریم میں یہاں جو ذکر کیا گیا ہے۔اس سے کیا مراد ہے؟ یہ ایک تاریخی واقعہ ہے۔نصیبین ایک بڑا آباد شہر تھا۔اور وہاں کے یہود جنّ کہلاتے تھے اور سوق عکاظ (ایک تجارتی منڈی کا نام ہے) میں آیا کرتے تھے۔جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مکہ سے ناامید ہو کر طائف تشریف لے گئے اور وہاں کے شریروں نے آپ کو دُکھ دیا۔آپؐ عکاظ کو آ رہے تھے۔راستہ میں بمقامِ نخلہ یہ لوگ آپؐ سے ملے۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم صبح کی نماز پڑھ رہے تھے۔قرآن مجید کو سن کر وہ رقیق القلب ہو گئے۔سب کے سب ایمان لے آئے اور جا کر اپنی قوم کو بھی ہدایت کی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۶ مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۰)

۳،۴۔ يَهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ وَ لَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا۔ وَّ اَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّ لَا وَلَدًا۔

ترجمہ۔ جو نیک راہ سکھاتا ہے تو ہم نے تو اسے مان لیا اور ہم تو کبھی شریک نہ ٹھہرائیں گے اپنے ربّ کا کسی کو۔ اور یہ کہ بہت اونچی شان ہے ہمارے رب کی نہ تو کوئی اس کی جورو ہے نہ بیٹا۔

تفسیر۔ اب جنات نے اِس قرآن کو قبول کرنے اور ایمان لانے کے دلائل بیان کئے۔ جن میں سے پہلی دلیل یہی ہے کہ وہ توحید کا مذہب ہے۔

مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّ لَا وَلَدًا۔ یہ دوسری دلیل ہے۔ اور عیسائیوں کے اس صاحبہ اور ولد والے ناپاک عقیدہ کی نفی کرتے ہوئے قرآن شریف سے ماقبل تورات ہی کا ذکر کیا۔ انجیل کا ذکر نہیں کیا۔ فرمایا۔ ولد تو صاحبہ کا نتیجہ ہے۔ جب صاحبہ نہیں تو ولد کہاں سے آیا۔ چوتھی صدی تک یہود عزیرؑ کو ابن اللہ کہتے تھے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۶، ۲۵ مورخہ ۱۸؍جنوری ۱۹۱۲ء و ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۰، ۲۹۱)

۵۔ وَّ اَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا۔

ترجمہ۔ اور یہ بھی کہا کہ ہم میں کے بے وقوف لوگ اللہ پر جھوٹ افترا کیا کرتے تھے۔

تفسیر۔ سفاہت۔ موٹی سمجھ سفیہ، موٹی عقل والا۔ سفاہتؔ کے معنے اضطراب، ضعیف الرائے ہونا۔

شَطَطًا۔ دروغ گوئی، بڑھ بڑھ کر باتیں کرنا، زیادتی کرنا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

۶۔ وَّ اَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ الْاِنْسُ وَ الْجِنُّ عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا۔

ترجمہ۔ اور یہ ہمارا خیال تھا کہ ہرگز نہ بولیں گے انسان اور جنّ اللہ پر کوئی جھوٹی بات۔

تفسیر۔ وہ کہتے ہیں۔ ہمارا تو خیال تھا کہ کوئی امیر یا غریب ایسا نہیں کرسکتا کہ خدا پر جھوٹ بولے مگر افسوس ہے کہ قرآن اور اس کے رسولؐ کے متعلق جو خبریں لوگوں نے مشہور کر رکھی ہیں۔ وہ جھوٹی نکلیں اب خود قرآن کے سننے سے معلوم ہوا کہ وہ سچی کتاب ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

۷۔ وَ اَنَّهٗ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا۔

ترجمہ۔ اور یہ بھی کہا کہ بہت سے بنی آدم مردوں میں سے جنات مردوں کی پناہ لیا چاہتے تھے تو ان آدمیوں نے جنات کا غرور زیادہ کیا۔

تفسیر۔ عوام۔ خواص کے رعب میں آئے ہوئے ہوتے ہیں۔ اس واسطے خواص کا تکبر اور سرکشی بڑھ جاتی ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸ / مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

۹۔ وَ اَنَّا لَمَسْنَا السَّمَآءَ فَوَجَدْنٰهَا مُلِئَتْ حَرَسًا شَدِيْدًا وَّ شُهُبًا۔

ترجمہ۔ اور ہم آسمانی باتوں کی طرف غور کرتے رہے ہیں۔ تو اس کو پایا بھرا سخت چوکیداروں اور انگاروں سے۔

تفسیر۔ اَنَّا لَمَسْنَا السَّمَآءَ ۔ مس اور التماس ایک ہی مادہ سے ہیں۔ التماس کے معنے طلب کرنا، ڈھونڈنا۔

معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ منجم تھے۔ آسمانی حالات کو دریافت کیا کرتے تھے۔ حدیث شریف میں بھی ذکر ہے کہ انہوں نے کہا کہ دیکھو آسمان سے تو کوئی نئی بات ظہور میں نہیں آئی۔

مَسْنَا ۔ طلباء نے آسمانی باتوں کے پتہ لگانے کی کوشش کی مگر صرف روشن ستارے ہی نظر آئے۔

حَرَس۔ حفاظت (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸ / مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

۱۰۔ وَ اَنَّا كُنَّا نَقْعُدُ مِنْهَا مَقَاعِدَ لِلسَّمْعِ ؕ فَمَنْ يَّسْتَمِعِ الْاٰنَ يَجِدْ لَهٗ شِهَابًا رَّصَدًا۔

ترجمہ۔ اور ہم جا بیٹھا کرتے تھے خاص خاص موقعوں پر سنا کرتے تھے۔ تو جو کوئی اب سننے کا قصد کرے تو اپنے لئے انگاروں کو تاک لگائے ہوئے پاتا ہے۔

تفسیر۔ مَقَاعِدَ ۔ رصدگاہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں ستارے بہت گرے تھے۔

رَصَدًا ۔ تاک لگائے ہوئے انتظار میں لگے ہوئے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸/ مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

تحقیق ہم بیٹھتے تھے بیٹھنے کی جگہوں میں سننے کے لئے۔ پس اب اگر کوئی بات سننا چاہے پاتا ہے اپنے لئے شہاب انتظار میں۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶۸)

۱۱۔ وَ اَنَّا لَا نَدْرِیْۤ اَشَرٌّ اُرِیْدَ بِمَنْ فِی الْاَرْضِ اَمْ اَرَادَ بِهِمْ رَبُّهُمْ رَشَدًا۔

ترجمہ۔ اور ہم نہیں جانتے کہ کچھ برائی پہنچانی منظور ہے زمین کے رہنے والوں پر یا ان کے حق میں بھلائی پہنچانے کا ارادہ فرمایا ہے (اللہ نے)۔

تفسیر۔ یعنی ستاروں کے گرنے کو دیکھ کر وہ لوگ کہنے لگے کہ ہم نہیں سمجھ سکتے کہ آیا زمین والوں کے لئے تباہی کا ارادہ کیا گیا ہے یا ان کے رب نے انہیں کوئی فائدہ پہنچانا ہے۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۲۶۸)

اَشَرٌّ اُرِیْدَ بِمَنْ فِی الْاَرْضِ ۔ اَرَادَ بِمَنْ فِی الْاَرْضِ نہیں کہا۔ اُرِیْدَ کہا۔ اُرِیْدَ میں ادب کو ملحوظ رکھا اور شر کو خدا کی طرف منسوب نہیں کیا۔ حدیث میں بھی اَلْخَیْرُ کُلُّهٗ بِیَدَیْكَ وَ الشَّرُّ لَیْسَ اِلَیْكَ۔[۱] آیا ہے۔

رَشَدًا ۔ میں رشد کا ارادہ کرنے والا رب کو بتایا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸/ مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

۱۴ تا ۱۶۔ وَ اَنَّا لَمَّا سَمِعْنَا الْهُدٰۤی اٰمَنَّا بِهٖ ؕ فَمَنْ یُّؤْمِنْۢ بِرَبِّهٖ فَلَا یَخَافُ بَخْسًا وَّ لَا رَهَقًا۔ وَّ اَنَّا مِنَّا الْمُسْلِمُوْنَ وَ مِنَّا الْقٰسِطُوْنَ ؕ فَمَنْ اَسْلَمَ فَاُولٰٓىِٕكَ تَحَرَّوْا رَشَدًا۔ وَ اَمَّا الْقٰسِطُوْنَ فَكَانُوْا لِجَهَنَّمَ حَطَبًا۔

ترجمہ۔ اور ہم نے جب کامیابی کی بات سنی تو اسے مان لیا۔ تو جو شخص اپنے رب پر ایمان لائے گا وہ نہ کسی نقصان کا خوف کرے گا اور نہ ظلم کا۔ اور ہم میں سے بعض تو فرمانبردار ہیں اور بعض نافرمان ہیں پس جو فرمانبردار بنا تو انہوں نے راہِ راست کا ارادہ کر لیا۔ اور جو نافرمان ہیں وہ

[۱] تمام بھلائیاں تیرے ہاتھ میں ہیں اور شر تیری طرف سے نہیں ہے۔

جہنم کی لکڑیئیں ہیں۔

تفسیر۔ بَخْسٌ۔کمی ۔ رَھَق۔ زیادتی۔ تَحَرَّوْا۔ ڈھونڈا ۔ حَطَب۔ ایندھن

اَلْقٰسِطُوْنَ۔ قَاسِطٌ کی جمع ہے۔قَاسِط کے معنے ظالم۔قَسَطَ اَیْ جَارَ وَ اَقْسَطَ اَیْ عَدَلَ یعنی لفظ قسط کو اگر ثلاثی مجرد میں استعمال کریں تو اس کے معنے جور وظلم کے ہو جاتے ہیں اور اگر باب افعال میں لے جاویں تو عدل وانصاف کے معنے ہوتے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

۱۷۔ وَ اَنْ لَّوِ اسْتَقَامُوْا عَلَى الطَّرِيْقَةِ لَاَسْقَيْنٰهُمْ مَّآءً غَدَقًا۔

ترجمہ۔(اور تم کہہ دو اے محمدؐ کہ میری طرف بھی وحی آئی ہے) کہ اگر یہ لوگ سیدھے راستہ پر قائم رہتے تو ہم ان کو ضرور سیراب کر دیتے وسعت دے کر۔

تفسیر۔ مَآءً غَدَقًا۔ عَيْشًا رَغَدًا۔ دنیا میں وسعت دینا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

۱۸۔ لِنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ؕ وَ مَنْ يُّعْرِضْ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهٖ يَسْلُكْهُ عَذَابًا صَعَدًا۔

ترجمہ۔ تا کہ اس میں ان کا امتحان اور تمیز کریں تو جو شخص منہ موڑے اللہ کے ذکر سے تو وہ اس کو سخت عذاب میں داخل کرے گا۔

تفسیر۔ لِّنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ۔ تا کہ ہم ان کو کندن کریں۔

عَذَابًا صَعَدًا۔ صعود کا عذاب یعنی چڑھائی کا عذاب۔ایسا عذاب جس سے سارے بدن کو تکلیف ہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

۱۹ تا ۲۴۔ وَ اَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا۔ وَّ اَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ يَدْعُوْهُ كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا۔ قُلْ اِنَّمَاۤ اَدْعُوْا رَبِّيْ وَ لَاۤ اُشْرِكُ بِهٖۤ اَحَدًا۔ قُلْ اِنِّيْ لَاۤ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّ لَا رَشَدًا۔ قُلْ اِنِّيْ لَنْ يُّجِيْرَنِيْ مِنَ اللّٰهِ اَحَدٌ ۙ۬ وَّ لَنْ اَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا۔ اِلَّا بَلٰغًا مِّنَ اللّٰهِ وَ رِسٰلٰتِهٖ ؕ وَ مَنْ

يَّعْصِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَاِنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا۔

ترجمہ۔ اور مسجدیں تو اللہ ہی کے ذکر کے لئے ہیں تو اس کے ساتھ کسی کو بھی نہ پکارو۔ اور یہ کہ جب کھڑا ہوا اللہ کا بندہ اللہ کی عبادت کرنے کو تو وہ جمع ہو جاتے ہیں اس پر ڈٹ کے ڈٹ (جمگھٹا کرنے کو)۔ کہہ دے کہ میں تو اپنے ہی رب کی طرف بلاتا ہوں اور اس کا کسی کو بھی شریک نہیں ٹھہراتا۔ کہہ دے نہ تو میرے ہی اختیار میں ہے تم کو کچھ ضرر پہنچانا اور نہ راہِ راست پر لے آنا۔ تو کہہ دے مجھ کو ہرگز پناہ نہ دے گا اللہ کے عذاب سے کوئی بھی اور میں اس کے سوا کوئی پناہ کی جگہ بھی نہ پاؤں گا۔ مگر (ہاں میں اپنا فرض منصبی ادا کرتا ہوں) یعنی خبر پہنچانا اللہ کی طرف سے اور اس کے پیام اور جو شخص نافرمانی کرے گا اللہ کی اور رسول کی تو بے شک اس کے لئے جہنم کی آگ ہے وہ مدتوں اس میں رہیں گے۔

تفسیر۔ اور یہ کہ سجدے کے ہاتھ پاؤں حق اللہ کا ہے۔ سومت پکارو اللہ کے ساتھ کسی کو اور یہ کہ جب کھڑا ہوا اللہ کا بندہ اس کو پکارتا۔ لوگ کرنے لگتے ہیں اس پر ٹھٹھا۔ تو کہہ مَیں تو یہی پکارتا ہوں اپنے رب کو اور شریک نہیں کرتا اُس کا کسی کو۔ تو کہہ میرے ہاتھ میں نہیں تمہارا برا اور نہ راہ پر لانا تو کہہ مجھ کو نہ بچاوے گا اللہ کے ہاتھ سے کوئی اور نہ پاؤں گا اس کے سوا کہیں سرک رہنے کو جگہ۔

(فصل الخطاب لمقدمہ اہل الکتاب حصّہ اوّل صفحہ ۱۸ حاشیہ)

مستحقِ عبادت اسلام کے نزدیک صرف وہ ہے۔ جو خود موجود، کل کے نفع وضرر کا مالک و مختار ہو اور اس کا نفع وضرر کسی سے ممکن نہ ہو۔ وہی جس کا کمال جلال و جمال ذاتی ہو۔ اور تمام اس کے سوا اپنے وجود و بقا میں اسی کے محتاج۔ سب کے کمالات جمال وجلال اسی کے عطا ہوں۔ اور ایسی چیز اللہ تعالیٰ کے ماسوا اہلِ اسلام کے نزدیک کوئی بھی نہیں۔

سب سے افضل، اکمل، اتم، حضرت سید ولدِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم کا وجودِ باجود ہے۔ ان کی پاک جناب کو بھی اسلامی اللہ کا بندہ، اللہ کا رسول ہی اعتقاد کرتے ہیں۔ اسلام کا اعتقاد ہے کہ ایک ذرہ کے بنانے کا بھی اختیار انہیں نہیں۔ ایک رتی برابر کسی کے نقصان دینے کی قدرت نہیں۔ آپؐ

خالقِ کائنات نہیں۔

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَ اَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰہِ ......اِلَّا بَلٰغًا مِّنَ اللّٰہِ وَ رِسٰلٰتِہٖ(الجن : ۱۹تا۲۴)

اور مسجدیں اللہ کے لئے ہیں۔ پس اللہ کے ساتھ کسی کو مت پکارو۔ اور جب اللہ کا بندہ اس کی عبادت کے لئے اُٹھا۔ تو اس پر ٹوٹ پڑنے لگے۔ کہہ مَیں اپنے رب کی عبادت کرتا ہوں اور کسی کو اس کے ساتھ شریک نہیں کرتا۔ کہہ میں تمہارے ضرر اور نفع کا اختیار نہیں رکھتا۔ کہہ کوئی مجھے خدائی عذاب سے پناہ نہیں دے سکتا۔ اور نہ میرے لئے اس کے سوا کوئی پناہ کی جگہ ہے۔ میرا کام تو صرف خدا کے پیغام پہنچا دینا ہے۔ (نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۳۶ '۱۳۷)

وَّ اَنَّہٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰہِ یَدْعُوْہُ کَادُوْا یَکُوْنُوْنَ عَلَیْہِ لِبَدًا۔

اور جب اللہ کا بندہ اس کی عبادت کے لئے اٹھا۔ قریب تھا کہ اس پر ٹوٹ پڑتے۔

(نورالدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۳۱)

قَامَ عَبْدُ اللّٰہِ ۔ عبداللہ پیغمبر صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کو فرمایا۔ منازلِ فلکی پر عروج کے وقت آپؐ اسی نام سے پکارے گئے۔ سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ ۔[۱] (بنی اسرائیل:۲) نزولِ قرآنِ پاک کی شان کے وقت بھی آپؐ اسی نام سے پکارے گئے۔ تَبٰرَکَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰی عَبْدِہٖ ۔[۲] (الفرقان:۲)

کَادُوْا یَکُوْنُوْنَ عَلَیْہِ لِبَدًا۔ کَادُوْا کی ضمیر جنّ اور انسؔ، کفار اور مومن سب کی طرف راجع ہو سکتی ہے۔ لِبَدٌ. لَبِدَۃٌ کی جمع ہے۔ اور لَبَدَہ کے معنے بعض کو بعض پر لپیٹنا۔ لُبَدَ بضَمِّ اللَّامِ وَ فَتْحِ النَّاھِی[۳] قرأت ہے۔ معنے یہ ہوئے کہ کفار مشرکین قرآن سنانے کے وقت مخالفت پر آمادہ ہو کر نبی پر ٹوٹ پڑتے ہیں اور مومن مسلمین بھی اطاعت، انقیاد اور حفظ کلام کی نیت سے مسابقت کرتے ہیں۔

---

۱؎ وہ پاک ذات ہے جو لے گیا اپنے پیارے محمدؐ کو راتوں رات۔ ۲؎ بڑی بابرکت ہے وہ ذات پاک جس نے اپنے بندے پر فرقان نازل کیا۔ ۳؎ سہو کاتب معلوم ہوتا ہے۔ عبارت یوں ہونی چاہیے۔ لُبَدَ بضَمِّ اللَّامِ وَ فَتْحِ الْبَاء بھی قرأت ہے۔

جنوں کی طرف بھی اسی اعتبار سے کَادُوْا کا مرجع ہوسکتا ہے۔

حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جب عبادت میں مشغول ہوتے۔تو بہت سے لوگ آپؐ کے پاس جمع ہوجاتے۔انبیاء کا طریق کہ ہرایک معاملہ میں نصیحت کا موقع نکال لیتے ہیں۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ان لوگوں کو اس موقع پر بھی سمجھانا شروع کیا کہ اتنا بڑا علم جو خدا نے مجھے دیا اس واسطے ہے کہ میں موحد ہوں۔شرک نہیں کرتا اور نمازوں میں دعائیں کرتا ہوں اور ان دعاؤں میں اللہ تعالیٰ کو معبود سمجھ کر اس کی عبادت کرتا ہوں۔مگر تم ساتھ ہی شرک بھی کرتے ہو۔

پھر فرمایا۔میں اتنا بڑا دعویٰ کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کا مجھے مکالمہ حاصل ہوتا ہے۔لیکن باوجود اس کے میں تمہارے نفع اور ضرر اور راہ نمائی کا مالک نہیں ہوں یہ آیت آنحضرتؐ کی سچائی کی بڑی گواہ ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

مجھے تو اپنی ذات کے ضرر و نفع کا کوئی بھی اختیار نہیں ہاں جو چاہے اللہ۔(تصدیق براہین احمدیہ صفحہ ۱۸۱)

## ۲۵۔حَتّٰۤى اِذَا رَاَوْا مَا یُوْعَدُوْنَ فَسَیَعْلَمُوْنَ مَنْ اَضْعَفُ نَاصِرًا وَّ اَقَلُّ عَدَدًا۔

اَضْعَفُ ۔آج تو یہ لوگ دعوے کرتے ہیں کہ ہم جتنے ہیں۔بڑے ہوئے ہیں لیکن چند روز کے بعد ان کو پتہ لگ جاوے گا کہ کون کامیاب ہوتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار البدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱)

## ۲۷، ۲۸۔ عٰلِمُ الْغَیْبِ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰى غَیْبِهٖۤ اَحَدًا۔ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ فَاِنَّهٗ یَسْلُكُ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْهِ وَ مِنْ خَلْفِهٖ رَصَدًا۔

ترجمہ۔وہ بڑا غیبوں کا جاننے والا ہے پس وہ خبر نہیں دیتا اپنے غیب کے بھید کی کسی کو۔مگر جس کو اپنے رسولوں میں سے چاہے تو وہ اس کے آگے اور پیچھے لگا دیتا ہے محافظ۔

تفسیر۔ غیب کی خبروں پر اظہار علی الغیب کے طریق سے یعنی متحدیانہ طور پر سوائے رسولؐ کے دوسرا کوئی قادر نہیں ہوسکتا۔اگرچہ پیش گوئیوں کے مفصل اجزا نظری اور تعبیر طلب بھی ہوتے ہیں۔مگر نفس پیشگوئی جو ایک غیب کی بات پر مشتمل ہوتی ہے۔اس پر رسول اور نبی کو ایسا وثوقِ کامل ہوتا ہے کہ

اس اظہار علی الغیب کی بناء پر رسول کی طرف سے متحدیانہ دعوٰی ہوتا ہے۔ اور درخت اپنے پھلوں سے پہچانا جاتا ہے۔ ؎

قدرت سے اپنی ذات کا دیتا ہے حق ثبوت اُس بے نشاں کی چہرہ نمائی یہی تو ہے
جس بات کو کہے کہ کروں گا یہ میں ضرور ٹلتی نہیں وہ بات خدائی یہی تو ہے

غرض کہ تحدی کرنا اور اس میں پورا اترنا یہ نبی کا خاصہ ہے۔ غیر نبی کو اظہار علی الغیب میں دخل نہیں۔ فَاِنَّهٗ يَسْلُكُ مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَ مِنْ خَلْفِهٖ رَصَدًا ۔ رَصَد ، نگہبان ، پہرے دار ، فرشتوں کی حفاظت۔ سورۃ الشورٰی میں وحی اور کلام الٰہی کو تین قسموں پر منقسم کیا ہے۔

وَ مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآئِ حِجَابٍ اَوْ يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِاِذْنِهٖ مَا يَشَآءُ ۔[1] (الشورٰی:۵۲)۔

عوام الناس وحی کا نام سن کر گھبرا اُٹھتے ہیں۔ حالانکہ تینوں قسم کو وحی کے لفظ سے تعبیر کیا ہے وحی کے لفظی معنے صرف اشارہ کے ہیں۔ اِلَّا وَحْيًا میں عام خوابوں کو بیان فرمایا ہے۔ مِنْ وَّرَآئِ حِجَابٍ ۔ یہ بھی ایک قسم کی وحی ہے۔ جو اولیاء اور اہل اللہ کی وحی ہے۔ جن کے اکثر مکاشفات وغیرہ تعبیر طلب ہوتے ہیں۔ جب تک تعبیر کا وقت نہ آوے۔ ان پر حجاب ہوتا ہے۔ تیسری قسم وحی يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِاِذْنِهٖ مَا يَشَآءُ ۔ یہ وحی وحی متلو ہے۔ اس کی عبارت بھی اگلے دو قسموں کی وحی سے زیادہ ہیں۔ اس میں احکامات اوامر نواہی ہوتے ہیں۔ اس وحی میں کسی قسم کے مغالطے کا اندیشہ نہیں ہوتا۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ اس کلام کی پوری حفاظت کرتا۔ ملائکہ کا پہرہ ساتھ ہوتا ہے۔ شیاطین کا دخل، قوت فکریہ، وہمیّہ، خیالیہ، عادات وطبائع اس میں کسی قسم کی دست اندازی نہیں کرسکتی۔ رَصَدًا کے لفظ میں کلام اور مہبط کلام دونوں کی حفاظت کا بیان ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۱ نمبر ۲۵ مورخہ ۲۸؍مارچ ۱۹۱۲ء صفحہ ۲۹۱، ۲۹۲)

---

[1] اور کسی بشر کی طاقت نہیں کہ اللہ اس سے بات کرے (یعنی روبرو) مگر وحی کے ذریعہ سے یا پردے کے پیچھے سے (رؤیا وکشف کے ذریعہ سے) یا کسی رسول وفرشتے کو بھیج دے۔ پھر وہ پہنچادے اللہ کے حکم سے جو اللہ چاہے۔

ہے تمہارے دل میں آریہ سماج کی محبت بیٹھ گئی ہے۔ کیا محبت کوئی جسم ہے؟ نہیں۔ اسی طرح آنا اور حرکت کرنا ایک صفت اور فعل ہے۔ فلانا آدمی آیا۔ یہ آنا ایک طرف ایک مکان کے چھوڑنے کو چاہتا ہے۔ اور دوسری طرف ایک مکان کی طرف آنے کو۔ سرور میرے دل میں آیا۔ علم میرے قلب میں آیا۔ مجھے سکھ ملا۔ اگر بولا جائے تو یہ لازم نہیں آتا کہ سرور اور علم اور سکھ کوئی جسم ہے اور اس نے کوئی مکان ترک کیا اور سنو! تمہارے گرو نے تو اپنی دعاؤں میں الٰہی حرکت کو بھی مانا ہے۔ دیکھو صفحہ نمبر ۴ ستیارتھ پرکاش

’’اے پرمیشور جس جس مقام سے آپ دنیا کے بنانے اور پالنے کے لئے حرکت کریں اس اس مقام سے ہمارا خوف دور ہو‘‘

سنو! پال اگر پرمیشر حرکت کرسکتا ہے تو ملائکہ (دیو) تو محدود ہوتے ہیں۔ ان کا حرکت کرنا کیوں حیرت انگیز ہے؟ اگر حرکت کے کوئی معنی سماج کرسکتی ہے اور روپک النکار میں اس کو لے سکتی ہے تو قرآن کریم میں مسلمان کیوں مجاز نہیں کیا جاتا۔

اللہ تعالیٰ اپنے مظاہر قدرت میں جلوہ گری کرتا ہے۔ وہ حلول و اتحاد سے منزہ وراء الورا مظاہر قدرت میں اپنی قدرتوں، طاقتوں بلکہ ذات سے جیسے اس کی لَیْسَ کَمِثْلِهٖ ذات اور انوپیم کی شان ہے آتا ہے۔ اور کہیں سے جاتا ہے۔ کیا جیسے ودوان دھارمک کے ہردے میں آتا ہے ویسا ہی دُشٹ اناڑی کے ہردے میں بھی ہوتا ہے اور آتا ہے۔ ہرگز نہیں۔ بلکہ تمہارے ہاں تو پھاند کر بھی جاتا ہے۔ پھر اتنا کیا مشکل ہے۔ یجروید اکتیسواں ادھیا کے پہلے اشلوک میں لکھا ہے۔ وہ سب جگت کو النگھ کر ٹھہرا ہے۔ (نورالدین بجواب ترکِ اسلام صفحہ ۱۴۴ تا ۱۴۶)

## ۲۴۔ وَ جِایْٓءَ یَوْمَىِٕذٍۭ بِجَهَنَّمَ ۙ۬ یَوْمَىِٕذٍ یَّتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ وَ اَنّٰى لَهُ الذِّكْرٰى۔

ترجمہ۔ اور اس دن دوزخ لایا جائے گا۔ جب کہیں انسان سمجھے اور سوچے گا اُس وقت سوچنے سے اسے کیا فائدہ ہوگا۔

تفسیر۔ اللہ تعالیٰ کا عذاب رویت عذاب سے پہلے توبہ اور استغفار سے ٹل جاتا ہے۔ اور

یہی سنت اللہ ہے۔مگر جب عذاب کی رویت ہو جاوے تو پھر توبہ استغفار و انابت الی اللہ بھی کام نہیں پڑتے۔جیسا کہ فرمایا فَلَمۡ یَکُ یَنۡفَعُھُمۡ اِیۡمَانُھُمۡ لَمَّا رَاَوۡا بَاۡسَنَا ؕ سُنَّتَ اللّٰہِ الَّتِیۡ قَدۡ خَلَتۡ فِیۡ عِبَادِہٖ ۔[1] (المومن:۸۶)

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۵)

## ۲۵۔ یَقُوۡلُ یٰلَیۡتَنِیۡ قَدَّمۡتُ لِحَیَاتِیۡ ۔

ترجمہ۔ وہ کہے گا اے کاش میں کچھ تو بھیجتا آگے اپنی اس زندگی کے لئے۔

تفسیر۔ حیات موت کے بعد کی جاودانی زندگی کو کہا گیا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۵)

## ۲۸ تا ۳۱۔ یٰۤاَیَّتُھَا النَّفۡسُ الۡمُطۡمَئِنَّۃُ ۔ ارۡجِعِیۡۤ اِلٰی رَبِّکِ رَاضِیَۃً مَّرۡضِیَّۃً ۔ فَادۡخُلِیۡ فِیۡ عِبٰدِیۡ ۔ وَ ادۡخُلِیۡ جَنَّتِیۡ ۔

ترجمہ۔ اے اللہ کے ساتھ تسکین پائے ہوئے نفس۔تو اپنے رب کی طرف واپس آ۔تو اس سے راضی اور وہ تجھ سے راضی۔تو میرے خاص بندوں میں داخل ہو۔اور آ میری بہشت میں رہ جا۔

تفسیر۔ ہر سورۃ کے ابتدا کو اس کے آخر سے لطیف مناسبت ہوتی ہے۔سورہ شریفہ کی ابتدائی آیات میں اوقاتِ مخصوصہ منجملہ ان کے عشرہ آخرہ رمضان المبارک اور ان کے شفع اور وتر کا ذکر تھا۔جن میں اعتکاف کیا جاتا ہے۔تخلیہ ہو اور اطمینانِ قلب نہ ہو تو وہ اوقات بابرکات بھی مفید نہیں پڑتے۔؎

چو ہر ساعت از نو بجائے رود دل — بہ تنہائی اندر صفائی نہ بینی
ورت مال وجاہت وزرع و تجارۃ — چو دل باخدایست خلوۃ نشینی[2]

---

[1] تو اُن کو مفید نہ ہوا ان کا ایمان لانا جب کہ دیکھ چکے ہمارا عذاب۔اللہ کی عادت ہے جو اُس کے بندوں میں ہوتی رہی اور یہیں نقصان اٹھاتا ہے کافروں کے لئے۔ [2] جب ہر وقت دل کسی نئی طرف متوجہ ہونے کے بجائے تنہائی میں ایک ہی طرف متوجہ ہوگا تو ہی تو باطن کی صفائی دیکھ پائے گا اور اگر مال و جاہ اور کھیتی باڑی اور تجارت کے دوران بھی تیرا دل خدا کی طرف متوجہ ہے تو تُو خلوت نشین ہی ہے۔

اطمینانِ قلب نہ حاصل ہونے کی ایک وجہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بھی بیان فرمائی ہے اور وہ یہ ہے ؎

از طمع جستیم ہر چیزے کہ آں بیکار بود    خود فزوں کردیم ورنہ اند کے آزاد بود [1]

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۵)



[1] ہم نے طمع کے مارے ہر وہ چیز ڈھونڈی جو بیکار تھی ہم نے آپ ہی تکلیف کو بڑھا لیا ورنہ دراصل وہ کم تھی۔

# سُوْرَۃُالْبَلَدِمَکِّیَّۃٌ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔

ہم سورۂ بلد کو پڑھنا شروع کرتے ہیں اس بابرکت اللہ کے نام سے جس نے نیک بننے کے لئے سب ضروری سامان مہیا کئے اور ان سے کام لینے والوں کو اب بھی نیک بدلہ دینے کے لئے تیار ہے۔

پچھلی سورۃ میں بتایا تھا کہ اہل مکہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مخالفت کرر ہے ہیں اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ سنت اللہ کے موافق یہ بھی عذاب الٰہی میں گرفتار ہوں گے کیونکہ ماموری ن ومرسلین کے مخالفین اور منکرین کا انجام یہی ہوا کہ وہ بالآخر تباہ اور ہلاک ہو گئے۔ اس سورۃ میں اس شہر پر عذاب آنے اور اس میں تاخیر کی وجہ بتائی ہے اور یہ بتایا ہے کہ وہ کیا اسباب ہیں۔ جو انسان کو بدی اور سرکشی پر دلیر اور بے باک کر دیتے ہیں اور ایسا ہی یہ بھی بتایا کہ وہ ایک جوابدہ ہستی ہے اور اشرف المخلوقات ہے اس لئے ضرور ہے کہ ایسی اعلیٰ اور اشرف ہستی پر کچھ فرائض اور حدود ہوں۔ انسان کو اللہ تعالیٰ نے قویٰ دیئے ہیں اور نیکی بدی کا راستہ بنا کر اس کی تمیز فطرت میں رکھ دی ہے۔ اس پر بھی اگر وہ اعمال صالحہ نہ کرے تو سخت افسوس ہے۔ اعمال صالحہ کی تصریح اور بالآخر بتایا کہ جو آیات اللہ کا انکار کرتے ہیں وہ طعمۂ نار ہوں گے یہ خلاصہ ہے اس سورۃ کا۔

۲۔ لَآ اُقۡسِمُ بِہٰذَاالۡبَلَدِ۔

ترجمہ۔ اس شہر کی کیا قسم کھائیں۔

تفسیر۔ مخاطب کے مافی الضمیر میں جو امور مستبعد معلوم ہوتے ہیں۔ اس کی نفی کے لئے کلمہ لَا ہے۔ بعض تفسیروں میں اس کی نسبت لکھا ہے۔ اَلْمُرَادُوَالْاَمْرُ کَمَا وَھَمُوْا یعنی جیسا انہوں نے خیال کیا ہے ویسا نہیں بلکہ ایسا۔ قسم کے ساتھ مکہ معظّمہ کو بَلَد کے نام سے اس لیے ذکر فرمایا کہ توجہ دلائے کہ یہی بَلَد ایک وقت ایک مقام غیر آباد غیر ذی زرع تھا۔ اور اب جس خدا نے اس کو بَلَد بنا دیا ہے۔

اسی خدا کا منشاء ہے کہ ایک یتیم بے سروسامان کو بادشاہ بنادے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم ؍اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۵،۳۲۶)

۳۔ وَ اَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ۔

ترجمہ۔ حالانکہ تیرا قتل تو یہاں (بزعم کفار) حلال ہوگیا ہے۔

تفسیر۔ اور تو شاہانہ شان وشوکت کے ساتھ اس شہر میں مُحِلّ ہونیوالا ہے۔ یعنی نزول کرنے والا ہے۔ آیت کریمہ اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ (القصص: ۸۶) کا بھی یہی مطلب ہے۔ صحیحین کی روایت سے ثابت ہے کہ آسمان وزمین کی پیدائش کے وقت سے اس شہر کو اللہ تعالیٰ نے محرم بنایا ہے اور قیامت تک اس کا محرم ہونا باقی رہے گا صرف آپ کو فتح مکہ کے دن ایک ساعت کے لئے اجازت قتال کی دی گئی تھی اور وہ بھی اسی لیے کہ وَاَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ یعنی قتل کے لئے اسی بلد محرم میں کفار نے آپ کی نسبت ارادہ کر لیا تھا گویا والحرمات قصاص کا منشاء پورا ہوا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم ؍اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۶)

تجھ کو اس شہر میں ذبح کرنا حلال سمجھا گیا۔ (تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹۔ ماہ ستمبر ۱۹۱۳ء صفحہ ۴۸۸)

۴۔ وَ وَالِدٍ وَّ مَا وَلَدَ۔

ترجمہ۔ اور قسم ہے باپ اور اس کی اولاد کی۔

تفسیر۔ مکہ کے ام القریٰ ہونے کی وجہ سے اہلِ مکہ اپنے آپ کو اَوروں کا والد سمجھتے تھے تو اللہ تبارک وتعالیٰ گویا یوں فرماتے ہیں کہ ہم تو سب والدوں کے بھی والد ہیں۔ بہتر نمونہ والد اور ولد کا حضرت ابراہیمؑ اور اسمٰعیل ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم ؍اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۶)

۵۔ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ كَبَدٍ۔

ترجمہ۔ ہمیں نے پیدا کیا آدمی کو محنت کشی میں۔

تفسیر۔ انسان اپنے دشمن کو دکھ پہنچانے میں سنگدلی اور بے رحمی تو کرتا ہے اور یہ بے رحمی اور سنگدلی جب اُس پر الٹ پڑتی ہے تو طرح طرح کی سختیوں میں مبتلا ہوتا ہے۔ سورۃ کی ابتداء سے سات

آیتوں تک غور کرنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سورۃ فاتحہ کی سات آیتوں کی طرح ان ابتدائی سات آیتوں میں مضمون نصفا نصف مشترک ہے اور اس پانچویں آیت لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ کَبَدٍ میں یہ ظاہر فرمایا کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو جو شاہانہ شان وشوکت ملے گی وہ آپؐ کی محنتوں اور جانفشانیوں کا نتیجہ ہے اور کفار کو جو جان و مال کی تباہی دیکھنی پڑے گی وہ ان کی الٹی محنتوں اور کوششوں کا نتیجہ ہوگا۔ مکہ کی فتح اور کفار کی شکست پر آیت کریمہ اَنْ لَّیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی۔ وَ اَنَّ سَعْیَهٗ سَوْفَ یُرٰی[1] (النجم:۴۰،۴۱) ۔خوب اچھی طرح سے روشنی ڈالتی ہے۔ اب بعد ان چار یا ساڑھے تین آیتوں کے روئے سخن کفار کی طرف ہے۔ یہ ثابت کر کے کہ انسان ایک مکلف اور جوابدہ ہستی ہے پھر ان اعمال صالح کی ہدایت کی جو انسان کو سعادت کی گھاٹیوں پر لے جاتے ہیں اور وہ شفقت علی خلق اللہ سے شروع ہوتے ہیں۔ ان آیات میں بھی مکہ والوں کو ڈرایا ہے کہ تمہارا انسانی اور اخلاقی فرض یہ تھا کہ یتیموں اور مسکینوں سے سلوک کرتے مگر تم نے درِّ یتیم کی قدر نہ کی۔ ہاں جنہوں نے قدر کی وہ مومن ہیں اور انہوں نے ایک دوسرے کو صبر کی تلقین کی۔ باوجودیکہ مکی زندگی میں ان کو طرح طرح کے مصائب اور مشکلات پیش آئے لیکن پھر بھی وہ حوصلہ اور برداشت سے کام لے رہے ہیں اور نیکیوں پر دوام اور استقلال سے کام لیتے ہیں اور خلق اللہ پر شفقت کا اظہار کرتے ہیں۔ یہی لوگ ہیں جو اصحاب المیمنہ ہیں اور جنہوں نے آیات اللہ کا انکار کیا ہے وہ آتشی جیل خانہ میں جائیں گے یعنی منکرین رسالت و نبوت محمدیہ کے لئے ایک خطرناک عذاب میں ہے۔ چنانچہ یہ سب باتیں پوری ہوگئیں اور جیسا کہ شروع میں کہا گیا ہے کہ وہ نبوتِ محمدیہ کی صداقت کے دلائل ٹھہریں۔ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم راگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۶)

## ۶۔ اَیَحْسَبُ اَنْ لَّنْ یَّقْدِرَ عَلَیْهِ اَحَدٌ۔

ترجمہ۔ کیا اس کا یہ خیال ہے کہ اس پر کسی کا بس نہ چلے گا۔

تفسیر۔ لَنْ نفی تاکیدی زمانہ مستقبل کے لئے ہے۔ اور یَقْدِرَ کے ساتھ عَلٰی کا لفظ ہے جو ضرر

---

[1] اور یہ کہ آدمی کو وہی ملے گا جو اس نے عمل کیا۔ اور وہ اپنی کوشش کا ضرور نتیجہ دیکھ لے گا۔

کے لئے آتا ہے۔مطلب یہ ہوا کہ کفار کو شکست ہوگی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۶)

## ۷،۸۔ یَقُوْلُ اَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا۔ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّمْ يَرَهٗۤ اَحَدٌ۔

ترجمہ۔ وہ کہتا ہے میں نے خرچ کر دیا مال ڈھیروں۔کیا اس کا یہ خیال ہے کہ اس کو کسی نے ننگا نہیں دیکھا۔

تفسیر۔ یَقُوْلُ صیغہ مضارع کا ہے۔حال اور استقبال دونوں پر شامل ہے۔مگر واقعات کے لحاظ سے مستقبل زمانہ کی طرف زیادہ تر توجہ دلاتا ہے۔کچھ تو مال مخالفت پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر خرچ کر چکے ہیں۔اور زیادہ تر اور بھی خرچ کر کے ناکام رہیں گے۔دوسری جگہ اسی مضمون کو یوں ادا فرمایا ہے اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ لِيَصُدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ فَسَيُنْفِقُوْنَهَا ثُمَّ تَكُوْنُ عَلَيْهِمْ حَسْرَةً ثُمَّ يُغْلَبُوْنَ۔[1] (الانفال:۳۷)

اَيَحْسَبُ اَنْ لَّمْ يَرَهٗۤ اَحَدٌ۔گزشتہ اَيَحْسَبُ کے ساتھ لَنْ تھا اور اس اَيَحْسَبُ کے ساتھ لَمْ ہے۔اللہ تعالیٰ دیکھ رہا ہے کہ کس کی کوششیں راہِ صواب پر ہیں اور کس کی کوششیں راہ خطا پر ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۶)

## ۹ تا ۱۱۔ اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَيْنَيْنِ۔ وَ لِسَانًا وَّ شَفَتَيْنِ۔ وَ هَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ۔

ترجمہ۔ کیا ہم نے اس کو دو آنکھیں نہیں دیں۔اور ایک زبان اور دو ہونٹ نہیں دیئے۔اور اس کو دو راستے نہیں بتلا دیئے (نیکی اور بدی کے)۔

تفسیر۔ مکہ غیر ذی زرع مقام تھا۔اس کا بلد بن جانا حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام والد، حضرت اسمٰعیل علیہ السلام وَلَد کی صدق وصواب کی کوششوں کا نتیجہ تھا۔آنکھوں سے دیکھو کہ یہ کعبہ

---

۱؎ بے شک جو کافر ہیں یہ خرچ کرتے ہیں اپنے مال تاکہ روکیں اللہ کی راہ سے پھر وہ قریب ہی خرچ کرتے رہیں گے اور وہ ہوگا اُن پر حسرت اور افسوس پھر وہ مغلوب ہی ہوں گے۔

باپ اور بیٹے دونوں کے ہاتھوں کا بنایا ہوا ہے۔لِسَان اور شَفَتَیْنِ سے زمزم کو پی کر دیکھو کہ یہی ان کو محن کے ایّام میں اکل وشرب کا کام دیتا تھا۔ صفا اور مروَہ کی دونوں ٹکڑیوں پر جا کر دیکھو کہ کس قدر پریشانی ان کوتھی یہاں والد اور ولد کے ساتھ والدہ بھی شامل ہے۔ یہ ایک تنگ اور دشوار گزار درہ تھا جس میں سے وہ تینوں علیہم الصلوٰۃ گزر گئے عَیْنَیْنِ، شَفَتَیْنِ اور نَجْدَیْنِ سے بچہ کی سمجھ، اُس کا دودھ چوسنا اور ماں کے پستان بھی مراد سمجھے گئے ہیں۔اس میں بھی کوئی خلاف نہیں۔

؎ برگِ درختانِ سرو در نظر ہوشیار ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار [1]

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۶)

## ۱۲۔ فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ۔

ترجمہ۔ تو وہ اچھل کر گھاٹی پر کیوں نہیں چڑھ گیا۔

تفسیر۔اِقْتِحَام کے معنے کسی خطرناک جگہ میں بغیر پس وپیش کو سوچے دھنس جانے کے ہیں۔ کما قال اللہ تعالیٰ هٰذَا فَوْجٌ مُّقْتَحِمٌ مَّعَكُمْ [2] (صٓ:٦٠) یہ آیۃ شریفہ دوزخیوں کے دھسان کے بارے میں ہے۔عرب بولا کرتے ہیں۔قَحَمَ فِي الْاَمْرِ قُحُوْمًا اَيْ رَمٰى بِنَفْسِهٖ فِي الْاَمْرِ بِغَيْرِ رُؤْيَتِهٖ۔ [3]

عَقَبَه۔ پہاڑ کے درّے اور گھاٹی کو کہتے ہیں کہ بسبب تنگ اور دشوار گزار ہونے کے پھیل کر اس میں سے نہیں گزر سکتے۔ بلکہ ایک کے عقب میں دوسرے کو راستہ کی تنگی کی وجہ سے چلنا پڑتا ہے۔

اس اقتحام عقبہ کو ذیل کی چند آیات میں ایثار نفس وغیرہ سے تعبیر کیا ہے۔ایثار جبھی ہوسکتا ہے۔ جبکہ انسان اپنی تنگی کو قبول کر لے اور دوسرے کی راحت کو مقدم کر دے۔ یہ ایک دشوار گزار گھاٹی ہے۔ دنیا کی مفتوح قومیں جب کبھی فاتح بن گئی ہیں تو اسی اقتحام کی وجہ سے بن گئی ہیں۔ غیر آباد مقامات بلدان ہو گئے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ یکم و ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۶، ۳۲۷)

---

[1] سرو کے درختوں کے پتے بھی ایک سعید فطرت انسان کی نظر میں ان میں سے ہر ایک پتہ خدا تعالیٰ کی معرفت کا ایک رجسٹر ہوتا ہے۔ [2] یہ ایک جماعت ہے کہ خوب مضبوطی سے گھسنے والی ہے تمہارے ساتھ۔

[3] وہ کام میں بلا پس وپیس اور سوچ لگ گیا یعنی اس نے اپنے آپ کو کام میں بغیر دیکھے لگا دیا۔

۱۵۔ اَوْ اِطْعٰمٌ فِيْ يَوْمٍ ذِيْ مَسْغَبَةٍ۔

ترجمہ۔ یا فاقہ کے دن میں۔

تفسیر۔ مَسْغَبَةٍ مصدر میمی ہے۔سَغَبَ یَسْغَبُ سَغْبًا فَھُوَ سَاغِبٌ وَ سَغْبَانٌ ۔سَاغِب اور سَغْبَان بھوکے کو بولتے ہیں۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸/اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۷)

۱۸۔ ثُمَّ كَانَ مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ تَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ وَ تَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ۔

ترجمہ۔ پھر ہو جاتا ان لوگوں میں جنہوں نے اللہ کو مانا اور آپس میں ایک دوسرے کو صبر اور رحم کی نصیحت کرتے رہے۔

تفسیر۔ ثُمَّ واسطے تاخیر کے نہیں ہے۔ بلکہ مطلب یہ ہے کہ اس قسم کے ایثار نفسی کے کام کرنے سے جو مذکور ہوئے۔انسان مومن بن جاتا ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸/اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۷)

۱۹۔ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ۔

ترجمہ۔ یہی لوگ بڑے صاحب نصیب داہنے ہاتھ والے ہیں۔

تفسیر۔ مَیْمَنَۃٌ، یُمْن سے مشتق ہے۔ یہ لوگ بابرکت ہو جاتے ہیں یا یَمِیْن سے یعنی راست باز۔نامۂ اعمال کو داہنے ہاتھ میں پانے والے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸/اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۷)

۲۰۔ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا هُمْ اَصْحٰبُ الْمَشْـَٔمَةِ۔

ترجمہ۔ اور جن لوگوں نے انکار کیا ہماری آیتوں کا وہی شامت کے مارے بائیں ہاتھ والے ہیں۔

تفسیر۔ مَشْئَمَۃ۔ شامت اور بدبختی والے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸/اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۷)

۲۱۔ عَلَيْهِمْ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ۔

ترجمہ۔ انہیں پر آگ بند کی ہوئی ہوگی (جو گھیرے رہے گی)۔

تفسیر۔ مُؤْصَدَةٌ کے معنے مُطْبَقَةٌ کے ہیں۔ یعنی دوزخ کے دروازے ان پر بند کر دیئے جائیں گے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸/اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۷)



# سُوْرَۃُالشَّمْسِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

پڑھنا شروع کرتے ہیں ہم اللہ کے نام سے جو بڑا رحمن ورحیم ہے۔

سورۃ الشّمس کی تفسیر حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جو کچھ تحریر فرمائی ہے اس کو بالاختصار آپ ہی کے الفاظ میں ہم یہاں درج کرتے ہیں۔ از کتاب توضیح مرام روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۷۷ سے صفحہ ۸۴ تک۔

خدائے تعالیٰ نے سورۃ الشّمس میں نہایت لطیف اشارات واستعارات میں انسان کامل کے مرتبہ کو زمین وآسمان کے تمام باشندوں سے اعلیٰ وبرتر بیان فرمایا ہے جیسا کہ وہ فرماتا ہے۔

۲۔ وَالشَّمْسِ وَضُحٰھَا۔

ترجمہ۔ قسم ہے سورج کی اور اُس کی دھوپ کی۔

تفسیر۔ یعنی قسم ہے سورج کی اور اس کی دھوپ کی۔

۳۔ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰھَا۔

ترجمہ۔ اور قسم ہے چاند کی جب وہ سورج کی پیروی کرے۔

تفسیر۔ اور قسم ہے چاند کی جب وہ سورج کی پیروی کرے۔

۴۔ وَالنَّھَارِ اِذَا جَلّٰھَا۔

ترجمہ۔ اور قسم ہے دن کی جب وہ سورج کو ظاہر کرے۔

تفسیر۔ اور قسم ہے دن کی جب اپنی روشنی کو ظاہر کرے۔

۵۔ وَالَّیۡلِ اِذَا یَغۡشٰہَا۔

ترجمہ۔ اور قسم ہے رات کی جب وہ اسے ڈھانپ لے۔

تفسیر۔ اور قسم ہے رات کی جو بالکل تاریک ہو۔

۶۔ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰہَا۔

ترجمہ۔ اور قسم ہے آسمان اور اس ذات پاک کی جس نے اسے مضبوط بنایا۔

تفسیر۔ اور قسم ہے آسمان کی اور اس کی جس نے اُسے بنایا۔

۷۔ وَالۡاَرۡضِ وَمَا طَحٰہَا۔

ترجمہ۔ اور قسم ہے زمین کی اور اس کی جس نے اسے ہموار بنا کر بچھایا۔

تفسیر۔ اور قسم ہے زمین کی اور اس کی جس نے اُسے بچھایا۔

۸۔ وَنَفۡسٍ وَّمَا سَوّٰىہَا۔

ترجمہ۔ اور قسم ہے انسان کے نفس کی اور اس کی جس نے اسے اعتدال کامل اور وضع استقامت کے جمیع کمالات متفرقہ عنایت کئے (اور کسی کمال سے محروم نہ رکھا بلکہ پہلے قسموں کے نیچے جتنے کمالات تھے وہ اس میں جمع کر دیئے)۔

تفسیر۔ اور قسم ہے انسان کے نفس کی اور اس کی جس نے اسے اعتدالِ کامل اور وضع استقامت کے جمیع کمالاتِ متفرقہ عنایت کئے اور کسی کمال سے محروم نہ رکھا بلکہ سب کمالات متفرقہ جو پہلی قسموں کے نیچے ذکر کئے گئے ہیں اس میں جمع کر دیئے۔ اس طرح پر کہ انسان کامل کا نفس آفتاب اور اس کی دھوپ کا بھی کمال اپنے اندر رکھتا ہے اور چاند کے خواص بھی اس میں پائے جاتے ہیں کہ وہ اکتساب فیض دوسرے سے کرسکتا ہے اور ایک نور سے بطور استفادہ اپنے اندر بھی نور لے سکتا ہے اور اس میں روز روشن کے بھی خواص موجود ہیں کہ جیسے محنت اور مزدوری کرنے والے لوگ دن کی روشنی میں کماحقہٗ اپنے کاروبار کو انجام دے سکتے ہیں۔ ایسا ہی حق کے طالب اور سلوک کی راہوں کو اختیار کرنے والے انسان کامل کے نمونہ پر چل کر بہت آسانی اور صفائی سے اپنی مہمات دینیہ کو انجام دیتے ہیں۔ سو وہ

دن کی طرح اپنے تئیں بکمال صفائی ظاہر کرسکتا ہے اور ساری خاصیتیں دن کی اپنے اندر رکھتا ہے۔[۱]

اندھیری رات سے بھی انسان کامل کو ایک مشابہت ہے کہ وہ باوجود غایت درجہ کے انقطاع اور تبتل کے جواس کو منجانب اللہ حاصل ہے۔ بحکمت و مصلحتِ الٰہی اپنے نفس کی ظلمانی خواہشوں کی طرف بھی کبھی کبھی متوجہ ہوجاتا ہے یعنی جو جو نفس کے حقوق انسان پر رکھے گئے ہیں۔ جو بظاہر نورانیت کے مخالف اور مزاحم معلوم ہوتے ہیں جیسے کھانا، پینا، سونا اور بیوی کے حقوق ادا کرنا یا بچوں کی طرف التفات کرنا یہ سب حقوق بجالاتا ہے اور کچھ تھوڑی دیر کے لئے اس تاریکی کو اپنے لئے پسند کر لیتا ہے۔ نہ اس وجہ سے کہ اس کو حقیقی طور پر تاریکی کی طرف میلان ہے بلکہ اس وجہ سے کہ خداوند علیم و حکیم اس کو اس طرف توجہ بخشتا ہے تا روحانی تعب و مشقت سے کسی قدر آرام پا کر پھر اُن مجاہداتِ شاقہ کے اٹھانے کے لئے تیار ہوجائے جیسا کہ کسی کا شعر ہے۔

؎ چشم شہباز کار دانانِ شکار از بہر کشادن ست گردوختہ اند[۲]

سو اسی طرح یہ کامل لوگ جب غایت درجہ کی کوفت خاطر اور گدازش اور ہمّ وغم کے غلبہ کے وقت کسی قدر حظوظِ نفسانیہ سے تمتع حاصل کر لیتے ہیں۔ تو پھر جسم ناتواں ان کا روح کی رفاقت کے لئے

---

۱؎ سورج بحکمت کاملہ الٰہی سات سوتیس تعینات میں اپنے تئیں متشکل کر کے دنیا پر مختلف قسموں کی تاثیرات ڈالتا ہے اور ہر یک متشکل کی وجہ سے ایک خاص نام اس کو حاصل ہے اور یکشنبہ، دوشنبہ، سہ شنبہ وغیرہ درحقیقت باعتبار خاص خاص تعینات ولوازم و تاثیرات کے سورج کے ہی نام ہیں۔ جب یہ لوازم خاصہ بولنے کے وقت ذہن میں ملحوظ نہ رکھے جائیں اور صرف مجرد اور اطلاقی حالت میں نام لیا جائے تو اس وقت سورج کہیں گے۔ لیکن جب اسی سورج کے خاص خاص لوازم اور تاثیرات اور مقامات ذہن میں ملحوظ رکھ کر بولیں گے تو اس کو کبھی دن کہیں گے اور کبھی رات، کبھی اس کا نام اتوار رکھیں گے اور کبھی پیر اور کبھی سانون اور کبھی بھادوں، کبھی اسوج کبھی کاتک۔ غرض یہ سب سورج کے ہی نام ہیں اور نفس انسان بھی باعتبار مختلف تعینات اور مختلف اوقات و مقامات و حالات مختلف ناموں سے موسوم ہوجاتا ہے۔ کبھی نفس زکیہ کہلاتا ہے اور کبھی امارہ کبھی لوامہ اور کبھی مطمئنہ۔ غرض اس کے بھی اتنے ہی نام ہیں۔ جس قدر سورج کے۔ مگر بخوفِ طول اسی قدر بیان کرنا کافی سمجھا گیا۔ منہ

۲؎ شاہین کی آنکھ جو شکار کی ماہر آنکھ ہے اگر کبھی وہ بند بھی ہوتی ہے تو کھلنے کے لئے ہی بند ہوتی ہے۔

ازسرِ نوقوی اورتوانا ہوجاتا ہےاوراس تھوڑی سی محجوبیت کی وجہ سے بڑے بڑے مراحل نورانی طےکر جاتا ہےاور ماسوااس کےنفس انسان میں رات کےاور دوسرےخواص دقیقہ بھی پائے جاتے ہیں جن کوعلم ہیئت اور نجوم اورطبعی کی باریک نظرنے دریافت کیا ہے۔ایسا ہی انسانِ کامل کےنفس کوآسمان سےبھی مشابہت ہے۔مثلاً جیسے آسمان کا پول اس قدروسیع اور کشادہ ہے کہ کسی چیز سے پُرنہیں ہوسکتا۔ ایسا ہی ان بزرگوں کانفس ناطقہ غایت درجہ کی وسعتیں اپنے اندررکھتا ہےاور باوجود ہزارہا معارف وحقائق کے حاصل کرنے کے پھربھی مَاعَرَفْنَاكَ کانعرہ مارتا ہی رہتا ہےاور جیسے آسمان کا پول روشن ستاروں سے پُر ہے ایسا ہی نہایت روشن قویٰ اس میں بھی رکھے گئے ہیں کہ جوآسمان کے ستاروں کی طرح چمکتے ہوئے نظرآتے ہیں ایسا ہی انسان کامل کےنفس کوزمین سےبھی کامل مشابہت ہے۔یعنی جیسا کہ عمدہ اوراول درجہ کی زمین یہ خاصیت رکھتی ہے کہ جب اس میں تخم ریزی کی جائے اور پھرخوب قلبہ رانی اورآب پاشی ہواورتمام مراتب محنت کشادرزی کے اس پر پورے کردیئے جائیں تو وہ دوسری زمینوں کی نسبت ہزارگونہ زیادہ پھل لاتی ہے اور نیز اس کا پھل بہ نسبت اور پھلوں کے نہایت لطیف اور شیریں ولذیذ اوراپنی کمیت اورکیفیت میں انتہائی درجہ تک بڑھا ہوا ہوتا ہے۔اسی طرح انسانِ کامل کےنفس کا حال ہے کہ احکام الٰہی کی تخم ریزی سے عجیب سرسبزی لےکراس کےاعمال صالحہ کے پودے نکلتے ہیں اورایسے عمدہ اورغایت درجہ کےلذیذ اس کےپھل ہوتے ہیں کہ ہر یک دیکھنے والے کوخدائے تعالیٰ کی پاک قدرت یادآ کرسبحان اللہ سبحان اللہ کہنا پڑتا ہے۔سو یہ آیت وَ نَفۡسٍ وَّ مَا سَوّٰىہَا صاف طور پر بتلارہی ہے کہ انسانِ کامل اپنے معنے اورکیفیت کے رو سے ایک عالم ہےاورعالم کبیر کے تمام شیون وصفات وخواص اجمالی طور پراپنے اندرجمع رکھتا ہے جیسا کہ اللہ جل شانہٗ نے شمس کی صفات سے شروع کرکے زمین تک جو ہماری سکونت کی جگہ ہے سب چیزوں کےخواص اشارہ کےطور پر بیان فرمائے یعنی بطور قسموں کےان کا ذکرکیا۔بعداس کےانسانِ کامل کےنفس کا ذکرفرمایا تامعلوم ہوکہ انسانِ کامل کانفس ان تمام کمالاتِ متفرقہ کا جامع ہے جوپہلی چیزوں میں جن کی قسمیں کھائی گئیں الگ الگ طور پر پائی جاتی ہیں.............

اس جگہ یہ سوال ہوگا کہ جو نفس انسان کے موجود بالذات ہونے کے لئے قسموں کے پیرایہ میں شواہد پیش کئے گئے ہیں۔ ان شواہد کے خواص بدیہی طور پر نفس انسان میں کہاں پائے جاتے ہیں اور اس کا ثبوت کیا ہے کہ پائے جاتے ہیں۔ اس وہم کے رفع کرنے کے لئے اللہ جل شانہٗ اس کے بعد فرماتا ہے۔ (بحوالہ توضیح مرام۔ روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۷۷ تا ۸۰ و ۸۲)

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۷، ۳۲۸)

## ۹ تا ۱۲۔ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَ تَقْوٰىهَا۔ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰىهَا۔ وَ قَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰىهَا۔ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰىهَآ۔

ترجمہ۔ اور پھر نفس انسان کے لئے ظلمت اور نورانیت اور ویرانی اور سرسبزی کی دونوں راہیں کھول دیں۔ بے شک جس شخص نے اپنے نفس کا تزکیہ کیا اور کلی اخلاق ذمیمہ سے دست بردار ہو گیا وہ مراد کو پہنچا۔ اور جس نے اسے (بے جا خواہشوں کی) خاک میں گاڑ دیا وہ نامراد رہا۔ ثمود نے اپنی سرکشی سے تکذیب کی۔

تفسیر۔ یعنی خدائے تعالیٰ نے نفسِ انسان کو پیدا کر کے ظلمت اور نورانیت اور ویرانی اور سرسبزی کی دونوں راہیں اس کے لئے کھول دی ہیں۔ جو شخص ظلمت اور فجور یعنی بدکاری کی راہیں اختیار کرے تو اس کو ان راہوں میں ترقی کے کمال درجہ تک پہنچایا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ اندھیری رات سے اس کی سخت مشابہت ہو جاتی ہے اور بجز معصیت اور بدکاری اور پر ظلمت خیالات کے اور کسی چیز میں اس کو مزہ نہیں آتا ایسے ہی ہم صحبت اس کو اچھے معلوم ہوتے ہیں اور ایسے ہی شغل اس کے جی کو خوش کرتے ہیں اور اس کی بدطبیعت کے مناسب حال بدکاری کے الہامات اس کو ہوتے رہتے ہیں یعنی ہر وقت بدچلنی اور بدمعاشی کے ہی خیالات اس کو سوجھتے ہیں۔ کبھی اچھے خیالات اس کے دل میں پیدا ہی نہیں ہوتے۔ اور اگر پرہیزگاری کا نورانی راستہ اختیار کرتا ہے تو اس نور کو مدد دینے والے الہام اس کو ہوتے رہتے ہیں۔ یعنی خدائے تعالیٰ اس کے دلی نور کو جو تخم کی طرح اس کے دل میں موجود ہے۔

اپنے الہامات خاصہ سے کمال تک پہنچا دیتا ہے اور اس کے روشن مکاشفات کی آگ کو افروختہ کر دیتا ہے تب وہ اپنے چمکتے ہوئے نور کو دیکھ کر اور اس کے افاضہ اور استفاضہ کی خاصیت کو آزما کر پورے یقین سے سمجھ لیتا ہے کہ آفتاب اور ماہتاب کی نورانیت مجھ میں بھی موجود ہے اور آسمان کے وسیع اور بلند اور پُر کواکب ہونے کے موافق میرے سینہ میں بھی انشراح صدر اور عالی ہمتی اور دل اور دماغ میں ذخیرہ روشن قویٰ کا موجود ہے جو ستاروں کی طرح چمک رہے ہیں۔ تب اسے اس بات کے سمجھنے کے لئے اور کسی خارجی ثبوت کی کچھ بھی ضرورت نہیں ہوتی بلکہ اس کے اندر سے ہی ایک کامل ثبوت کا چشمہ ہروقت جوش مارتا ہے اور اس کے پیاسے دل کو سیراب کرتا رہتا ہے اور اگر یہ سوال پیش ہو کہ سلوک کے طور پر کیونکر ان نفسانی خواص کا مشاہدہ ہو سکے تو اس کے جواب میں اللہ جل شانہٗ فرماتا ہے۔ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰىهَا۔ وَ قَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰىهَا۔ یعنی جس شخص نے اپنے نفس کا تزکیہ کیا اور بکلی رذائل اور اخلاقِ ذمیمہ سے دستبردار ہو کر خدائے تعالیٰ کے حکموں کے نیچے اپنے تئیں ڈال دیا۔ وہ اس مراد کو پہنچے گا اور اپنا نفس اس کو عالم صغیر کی طرح کمالات متفرقہ کا مجمع نظر آئے گا۔ لیکن جس شخص نے اپنے نفس کو پاک نہیں کیا۔ بلکہ بے جا خواہشوں کے اندر گاڑ دیا۔ وہ اس مطلب کے پانے سے نامراد رہے گا۔ ماحصل اس تقریر کا یہ ہے کہ بلاشبہ نفس انسان میں وہ متفرق کمالات موجود ہیں جو تمام عالم میں پائے جاتے ہیں اور ان پر یقین لانے کے لئے یہ ایک سیدھی راہ ہے کہ انسان حسب منشائے قانونِ الٰہی تزکیہ نفس کی طرف متوجہ ہو۔ کیونکہ تزکیہ نفس کی حالت میں نہ صرف علم الیقین بلکہ حق الیقین کے طور پر ان کمالاتِ مخفیہ کی سچائی کھل جائے گی۔ پھر بعد اس کے اللہ جل شانہٗ ایک مثال کے طور پر ثمود کی قوم کا ذکر کر کے فرماتا ہے کہ انہوں نے بباعث اپنی جبلی سرکشی کے اپنے وقت کے نبی کو جھٹلایا اور اس کی تکذیب کے لئے ایک بڑا بدبخت ان میں سے پیش قدم ہوا۔ (بحوالہ توضیح مرام۔ روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۸۲ تا ۸۴)

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ ؍اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۸، ۳۲۹)

۱۳۔ اِذِ انۡۢبَعَثَ اَشۡقٰىهَا۔

ترجمہ۔ جب ان میں سے ایک بڑا بد بخت اٹھا۔

تفسیر۔ تکذیب کے لئے ایک بڑا بد بخت پیش قدم ہوا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۹)

۱۴۔ فَقَالَ لَهُمۡ رَسُوۡلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَ سُقۡيٰهَا۔

ترجمہ۔ تو اُن کو اللہ کے رسول نے سنا دیا کہ اللہ کی اونٹنی کو ہاتھ نہ لگانا اور اس کا پانی نہ بند کرنا۔

تفسیر۔ اس وقت کے رسول نے انہیں نصیحت کے طور پر کہا کہ ناقۃ اللہ یعنی خدائے تعالیٰ کی اونٹنی اور اس کے پانی پینے کی جگہ کا تعرض مت کرو۔.... یہ ایک نہایت لطیف مثال ہے جو خدائے تعالیٰ نے انسان کے نفس کو نَاقَةُ اللّٰهِ سے مشابہت دینے کے لئے اس جگہ لکھی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ انسان کا نفس بھی درحقیقت اسی غرض کے لئے پیدا کیا گیا ہے کہ تا وہ ناقۃ اللہ کا کام دیوے۔ اس کے فنافی اللہ ہونے کی حالت میں خدائے تعالیٰ اپنی پاک تجلّی کے ساتھ اس پر سوار ہو جیسے کوئی اونٹنی پر سوار ہوتا ہے۔ سو نفس پرست لوگوں کو جو حق سے منہ پھیر رہے ہیں۔ تہدید اور انذار کے طور پر فرمایا کہ تم لوگ بھی قومِ ثمود کی طرح نَاقَةُ اللّٰهِ کا سُقۡيَا یعنی اس کے پانی پینے کی جگہ جو یادِ الٰہی اور معارفِ الٰہی کا چشمہ ہے جس پر اس ناقۃ کی زندگی موقوف ہے۔ اس پر بند کر رہے ہو۔ اور نہ صرف بند بلکہ اس کے پیر کاٹنے کی فکر میں ہو تا وہ خدائے تعالیٰ کی راہوں پر چلنے سے بالکل رہ جائے۔

(بحوالہ توضیح مرام۔ روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۸۴)

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۸، ۳۲۹)

۱۵، ۱۶۔ فَكَذَّبُوۡهُ فَعَقَرُوۡهَا ۙ فَدَمۡدَمَ عَلَيۡهِمۡ رَبُّهُمۡ بِذَنۡۢبِهِمۡ فَسَوّٰٮهَا۔ وَلَا يَخَافُ عُقۡبٰهَا۔

ترجمہ۔ تو انہوں نے رسول کو جھٹلایا اور اونٹنی کی کونچیں کاٹ ڈالیں۔ تو ان کے رب نے ان پر

ہلاکت بھیج دی ان کے گناہ کے سبب پھر برابر کر دیا وہ ملیا میٹ ہو گئے۔ اور ان کے انجام اور بال بچوں کی بھی کچھ پروا نہ کی۔

تفسیر۔ فَکَذَّبُوْہُ فَعَقَرُوْھَا۔ یعنی پیغمبر کی نصیحت کی تکذیب کی اور صالح ؑ کی اونٹنی کے پیر کیا کاٹے اپنے ہی نفسوں پر چھری پھیر لی۔

سو اگر تم اپنی خیر مانگتے ہو تو وہ زندگی کا پانی اس پر بندمت کرو اور اپنی بے جا خواہشوں کی تیرو تبر سے اس کے پیر مت کاٹو۔ اگر تم ایسا کرو گے تو وہ ناقہ جو خدائے تعالیٰ کی سواری کے لئے تم کو دی گئی ہے مجروح ہو کر مرجائے گی۔ تو تم بالکل نکمے اور خشک لکڑی کی طرح متصوّر ہو کر کاٹ دیئے جاؤ گے اور پھر آگ میں ڈالے جاؤ گے۔ (بحوالہ توضیح مرام۔ روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۸۴، ۸۵)

مگر انہوں نے نہ مانا اور اونٹنی کے پاؤں کاٹے۔ سو اس جرم کی شامت سے اللہ تعالیٰ نے ان پر موت کی مار ڈالی۔ اور انہیں خاک سے ملا دیا۔ اور خدائے تعالیٰ نے اس بات کی کچھ بھی پرواہ نہ کی کہ ان کے مرنے کے بعد ان کی بیوہ عورتوں اور یتیم بچوں اور بے کس عیال کا کیا حال ہوگا۔

(بحوالہ توضیح مرام۔ روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۸۴)

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۹)



# سُوْرَةُ الَّیْلِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

ہم پڑھنا شروع کرتے ہیں سورۃ اللیل کو اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے۔

**۲ تا ۵۔ وَ الَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی ۔ وَ النَّھَارِ اِذَا تَجَلّٰی ۔ وَ مَا خَلَقَ الذَّکَرَ وَ الْاُنْثٰٓی ۔ اِنَّ سَعْیَکُمْ لَشَتّٰی ۔**

ترجمہ۔ رات کی قسم ہے جب کہ وہ چھا جائے۔ اور دن کی جب کہ وہ روشن ہو۔ اور اُس ذات کی قسم ہے جس نے پیدا کیا مرد و عورت نر و مادہ کو۔ بے شک تمہارے کام الگ الگ ہیں۔

تفسیر۔ ماحصل ان چاروں آیتوں کا ایک ہی ہے اور وہ یہ ہے کہ نتائج ہر کام کے اسی قدر نکلیں گے جس قدر کہ خیر یا شر کے وہ کام کئے گئے ہیں ع

گندم از گندم بروید جَو ز جَو[1]

رات دن کا کام نہیں دیتی۔ دن رات کا کام نہیں دیتا۔ مرد جن کاموں کے لئے پیدا کئے گئے ہیں عورتوں سے وہ کام نہیں ہوتے۔ عورتیں مردوں کا کام نہیں دے سکتیں۔ ہر ایک کے مختلف کام اپنے حسبِ حال مختلف نتیجے پیدا کرتے ہیں۔ یہ تمہید اس سورہ شریفہ کی ہے۔ تفسیروں میں بیان ہوا ہے کہ سورہ شریفہ کا نزول حضرت ابوبکرؓ اور امیہ بن خلف کافر کے متضاد مختلف کوششوں کے بارہ میں ہوا ہے۔ مضمون سے اور واقعات کے لحاظ سے ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔ مگر اعتبار عموم لفظ کا ہے۔ نہ خصوص سبب کا۔ ہمارے اس وقت کے حسبِ حال صادق کو قبول کرنے والے اور دینی کاموں میں چندہ دینے والے اور ان کے مخالفوں کے لئے بھی خصوصیت سے اس سورہ شریف میں عبرت ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸؍اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۹)

---

۱؎ گندم سے گندم اور جو سے جو ہی پیدا ہوتے ہیں۔

جہاں قرآن کریم کسی مطلب پر قسم کو بیان کرتا ہے۔ وہاں جس چیز کے ساتھ قسم کھائی گئی ہے وہ چیز قانونِ قدرت میں قسم والے مضمون کے واسطے ایک قدرتی شاہد ہوتی ہے۔ اور یہ قسم قدرتی نظاروں میں اپنے مطلب کی مثبت ہوتی ہے جو قسم کے بعد مذکور ہوگا۔ مثلاً اِنَّ سَعْیَکُمْ لَشَتّٰی الخ ایک مطلب ہے جس کے معنے ہیں ''لوگو! تمہارے کام مختلف ہیں اور ان کے نتائج بھی الگ الگ ہیں''۔ قرآن مجید اس مطلب کو قانونِ قدرت سے اس طرح ثابت کرتا ہے۔ وَ الَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی ۔ وَ النَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰی ۔ وَ مَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَ الْاُنْثٰٓی ۔ کیا معنی؟ رات پر نظر کرو۔ جب اس کی کالی گھٹا چھا جاتی ہے۔ پھر دن پر نظر ڈالو۔ جب اس نے اپنے انوار کو ظاہر کیا۔ پھر مرد اور عورت کی خلقت اور بناوٹ پر غور کرو اور ان کے قدرتی فرائض اور واجبات کو سوچو تو تمہیں صاف طور پر عیاں ہوگا کہ بے ریب تمہاری کوششیں الگ الگ اور ان کے نتائج علیحدہ علیحدہ ہیں۔ (تصدیق براہین احمدیہ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۶۳، ۱۶۴)

دھرم پال کے قسموں پر اعتراض کے جواب میں فرمایا:

اگر قسم ہنسی کی بات اور بُری ہے۔ تو جو یجر وید بھاش چھٹا باب منتر بائیس میں بانی آریہ سماج نے لکھا ہے وہ تو ضرور ردّ کے قابل ہے۔ ''ہے (ورن) نیا کرنیوالے سبھا پتی (منصف راجہ) کئے ہوئے میں نیا اگھنیا نمار نے یوگ گئو[1] آدی پشئوں کی شپت (قسم۔ سوگند) ہے۔ اتی اسی پرکار (اسی طرح) جو آپ کہتے ہیں اور ہم لوگ بھی شیام ہی شپت کرتے ہیں آپ بھی اس پر تگیا (قانون) کو مت چھوڑیئے اور ہم لوگ بھی نہیں چھوڑیں گے''

غور کرو! گئو ادی پشئوں میں کس قدر گائے، بیل، ہرن، بکری، اونٹ، سؤر، کوے، مرغ، چیل، کیڑے مکوڑے داخل ہیں۔ انصاف کرو اور پھر سوچو!! وہ جو منو جی اور بھرگ جی کی جامع سنگھتا میں بُرا بول بولا۔ جس نے کہا اور ویدک قانون بتایا دیکھو منو جی ۸۔ ۸۸ گئو بیج اور سونا کی قسم دیکر ویشیہ سے پوچھے منو ۸۔ ۱۰۹ میں ہے۔ سوگند کے وسیلہ سے اصلی بات کو دریافت کرے اور کیا غلط کہا جو منو ۸۔ ۱۱۰ میں ہے۔ دیوتا اور بڑے بڑے رشی لوگوں نے کام کے واسطے سوگند کھائی ہے اور بسوامتر کے جھگڑے میں بششٹ رشی نے پیون کے بیٹے سداماں راجہ کے روبرو قسم کھائی تھی۔

---

[1] نہ مارنے کے لائق گائے وغیرہ جانوروں کی۔

ہماری پاک کتاب میں قسموں کا ہونا ایک معجزہ ہے اور عظیم الشان معجزہ ہے۔ بلکہ اسلامی اصطلاح کے مطابق ایک آیت اور نشانِ نبوت ہے اور عظیم الشان نشانِ نبوت ہے۔ کیونکہ عرب میں ایک مثل تھی۔ اِنَّ الْاَیْمَانَ تَدَعُ الْاَرْضَ بَلَاقِعَ۔ قسمیں ملک کو ویران کر دیتی ہیں۔

اور منو کہتا ہے ۸۔۱۱۱ کیونکہ جھوٹی قسم کھانے سے اس لوگ میں اور پرلوگ میں نشٹ ہوتا ہے۔ پنجابی میں مثل ہے۔ ''جھوٹی قسم تاں پٹ مار دی اے'' اب سوچو اور خوب سوچو کہ قرآن اور صاحبِ قرآن اس قدر قسموں کے ساتھ کیسا فاتح اور کیسا کامیاب ہوا کہ اس کے دشمنوں کا نام ونشان نہ رہا۔ ذرا اس پر غور وتامل کرو! ان قسموں کا ثبوت تجارب وضرب المثلوں اور منو کے اقوال سے معلوم ہوتا ہے اور تمہارے خیال میں ایک مجنون اور جھوٹے کا فعل ہے۔ جلسہ مہوتسو کے اسلامی مضمون میں امام مہدی نے اور بھی واضح فرما دیا ہے۔ اور بانیٔ اسلام تو تمہارے نزدیک جیسے ہیں۔ تمہارے اقوال وافعال سے ظاہر ہے۔ مگر دیکھ لو کہ کس طرح روز افزوں ترقی اسلام اور بانیٔ اسلام اور عرب کو ہوئی۔ پس اگر قسم زہر تھی تو اس نے تریاق کا کام دیا اور اگر حق ہے تو کیسی حقیقت حق کی ظاہر ہوئی کہ تمہارے ملک میں بھی آبراجا۔

سنو! مطالب دو قسم کے ہوتے ہیں۔ اوّل بڑے ضروری۔ دوسرے ان سے کم درجہ کے۔ بڑے ضروری مطالب کو بہ نسبت دوسرے مطالب کے تاکید اور براہین اور دلائل سے ثابت کیا جاتا ہے۔ یہ میرا دعویٰ بہت صاف اور ظاہر ہے۔

تاکید کے لئے ہر زبان میں مختلف کلمات ہوا کرتے ہیں۔ ایسے ہی عربی زبان میں بھی تاکید کے لئے بہت الفاظ ہیں مگر ایشیائی زبانوں میں........ علی العموم قسم سے بڑھ کر کوئی تاکیدی لفظ نہیں۔ ایسے ہی عربی کے لٹریچر میں بھی قسم سے زیادہ کوئی تاکیدی لفظ نہیں۔ قرآن کریم عربی زبان میں نازل ہوا۔ اس لئے اس میں عربی محاورات پر ضروری مطالب میں قسموں کا استعمال بھی ہوا ہے۔ رہی یہ بات کہ اہم اور ضروری امور میں براہین اور دلائل کا بیان کرنا بھی ضروری ہوتا ہے۔ قرآن کریم نے ان مطالب میں قسموں کے علاوہ اور کیا ثبوت دیا ہے۔ سو یاد رہے جہاں قرآن کریم کسی مطلب پر قسم

کو بیان کرتا ہے وہاں جس چیز کے ساتھ قسم کھائی گئی ہے۔ وہ چیز قانونِ قدرت میں قسم والے مضمون کے لئے ایک قدرتی شاہد ہوتی ہے۔ اور یہ قسم قدرتی نظاروں میں اپنے مطلب کی مثبت ہوتی ہے جو قسم کے بعد مذکور ہوگا۔

مثلاً اِنَّ سَعۡیَکُمۡ لَشَتّٰی الخ۔ ایک مطلب ہے جس کے معنے ہیں۔ لوگو! تمہارے کام مختلف ہیں اور ان کے نتائج بھی الگ الگ ہیں۔ قرآن مجید اس مطلب کو قانونِ قدرت سے اس طرح ثابت کرتا ہے۔

وَ الَّیۡلِ اِذَا یَغۡشٰی ۔ وَ النَّہَارِ اِذَا تَجَلّٰی ۔ وَ مَا خَلَقَ الذَّکَرَ وَ الۡاُنۡثٰۤی (اللّیل: ۲ تا ۴) کیا معنی؟ رات پر نظر کرو جب اس کی کالی گھٹا چھا جاتی ہے۔ پھر دن کی بناوٹ پر غور کرو جب وہ اپنے انوار کو ظاہر کرتا ہے پھر مرد اور عورت کی خلقت اور بناوٹ پر نظر ڈالو۔ اور ان کے قدرتی فرائض اور واجبات کو سوچو۔ تو تمہیں صاف طور پر عیاں ہوگا کہ بے ریب تمہاری کوششیں الگ الگ اور ان کے نتائج علیحدہ علیحدہ ہیں۔ ایسے ہی باری تعالیٰ کے نام پر جان و مال کو دینے والے اور نافرمانیوں سے بچنے والے اور اعلیٰ درجہ کی نیکی کے مصداق اور اس کے مقابل جان اور مال سے دریغ کرنے والے نافرمان اور اعلیٰ درجہ کی نیکی کے مکذب بھی الگ الگ نتیجہ حاصل کریں گے۔

حضرت امام حجۃ الانام نے توضیح میں فرمایا ہے۔

’’تمام قرآن شریف میں یہ ایک عام عادت وسنت الٰہی ہے کہ وہ بعض نظری امور کے اثبات واحقاق کے لئے ایسے امور کا حوالہ دیتا ہے۔ جو اپنے خواص کا عام طور پر بیّن اور کھلا کھلا اور بدیہی ثبوت رکھتے ہیں۔ جیسا کہ اس میں کسی کو بھی شک نہیں ہوسکتا کہ سورج موجود ہے اور اس کی دھوپ بھی ہے۔ اور چاند بھی موجود ہے اور وہ نور آفتاب سے حاصل کرتا ہے۔ اور روز روشن بھی سب کو نظر آتا ہے اور رات بھی سب کو دکھائی دیتی ہے اور آسمان کا پول بھی سب کی نظر کے سامنے ہے اور زمین تو خود انسانوں کی سکونت کی جگہ ہے۔ اب چونکہ یہ تمام چیزیں اپنا اپنا کھلا کھلا وجود اور کھلے کھلے خواص رکھتی ہیں۔ جن میں کسی کو کلام نہیں ہوسکتا۔ اور نفس انسان کا ایسی چھپی ہوئی اور نظری چیز ہے کہ خود اس کے وجود میں ہی

صدہا جھگڑے برپا ہو رہے ہیں۔ بہت سے فرقے ایسے ہیں کہ وہ اس بات کو مانتے ہی نہیں کہ نفس یعنے روح انسان بھی کوئی مستقل اور قائم بالذات چیز ہے جو بدن کی مفارقت کے بعد ہمیشہ کے لئے قائم رہ سکتی ہے اور جو بعض لوگ نفس کے وجود اور اس کی بقا اور ثبات کے قائل ہیں۔ وہ بھی اس کی باطنی استعدادات کا وہ قدر نہیں کرتے۔ جو کرنا چاہیے تھا۔ بلکہ بعض تو اتنا ہی سمجھ بیٹھے ہیں کہ ہم صرف اسی غرض کے لئے دنیا میں آئے ہیں کہ حیوانات کی طرح کھانے پینے اور حظوظِ نفسانی میں عمر بسر کریں۔ وہ اس بات کو جانتے بھی نہیں کہ نفسِ انسانی کس قدر اعلیٰ درجہ کی طاقتیں اور قوتیں اپنے اندر رکھتا ہے اور اگر وہ کسبِ کمالات کی طرف متوجہ ہو تو کیسے تھوڑے ہی عرصہ میں تمام عالم کے متفرق کمالات وفضائل وانواع پر ایک دائرہ کی طرح محیط ہو سکتا ہے۔ سو اللہ جلّشانہٗ نے اس سورہ مبارکہ میں نفسِ انسان اور پھر اس کے بے نہایت خواص فاضلہ کا ثبوت دینا چاہا ہے پس اول اس نے خیالات کو رجوع دلانے کے لئے شمس اور قمر وغیرہ چیزوں کے متفرّق خواص بیان کر کے پھر نفسِ انسان کی طرف اشارہ فرمایا کہ وہ جامع ان تمام کمالاتِ متفرقہ کا ہے اور جس حالت میں نفسِ انسان میں ایسے اعلیٰ درجہ کے کمالات وخاصیات بہ تمامہا موجود ہیں جو اجرامِ سماویہ اور ارضیہ میں متفرق طور پر پائے جاتے ہیں تو کمال درجہ کی نادانی ہوگی کہ ایسے عظیم الشان اور مستجمع کمالاتِ متفرقہ کی نسبت یہ وہم کیا جائے کہ وہ کچھ بھی چیز نہیں جو موت کے بعد باقی رہ سکے یعنی جبکہ یہ تمام خواص جو ان مشہود ومحسوس چیزوں میں ہیں۔ جن کا مستقل وجود ماننے میں تمہیں کچھ کلام نہیں یہاں تک کہ ایک اندھا بھی دھوپ کا احساس کر کے آفتاب کے وجود کا یقین رکھتا ہے۔ نفسِ انسان میں سب کے سب یکجائی طور پر موجود ہیں۔ تو نفس کے مستقل اور قائم بالذّات وجود میں تمہیں کیا کلام باقی ہے۔ کیا ممکن ہے کہ جو چیز اپنی ذات میں کچھ بھی نہیں وہ تمام موجود بالذات چیزوں کے خواص جمع رکھتی ہو اور اس جگہ قسم کھانے کی طرز کو اس وجہ سے اللہ جلشانہٗ نے پسند کیا ہے کہ قسم قائم مقام شہادت کے ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے حکام مجازی بھی جب دوسرے گواہ موجود نہ ہوں تو قسم پر انحصار کر دیتے ہیں اور ایک مرتبہ کی قسم سے وہ فائدہ اٹھا لیتے ہیں جو کم سے کم دو گواہوں سے اٹھا سکتے ہیں۔ سو چونکہ عقلاً وعرفاً وقانوناً وشرعاً

قسم شاہد کے قائم مقام سمجھی جاتی ہے لہٰذا اسی بناء پر خدائے تعالیٰ نے اس جگہ شاہد کے طور پر اس کو قرار دیدیا ہے۔

پس خدائے تعالیٰ کا یہ کہنا کہ قسم ہے سورج کی اور اس کی دھوپ کی درحقیقت اپنے مرادی معنے یہ رکھتا ہے کہ سورج اور اس کی دھوپ یہ دونوں نفس انسان کے موجود بالذات اور قائم بالذات ہونے کے شاہدِ حال ہیں۔ کیونکہ سورج میں جو جو خواص گرمی اور روشنی وغیرہ پائے جاتے ہیں یہی خواص مع شیئ زائد انسان کے نفس میں بھی موجود ہیں۔ مکاشفات کی روشنی اور توجہ کی گرمی جو نفوسِ کاملہ میں پائی جاتی ہے اس کے عجائبات سورج کی گرمی اور روشنی سے کہیں بڑھ کر ہیں۔ سو جبکہ سورج موجود بالذات ہے تو جو خواص میں اس کا ہم مثل اور ہم پلہ ہے بلکہ اس سے بڑھ کر یعنی نفسِ انسان۔ وہ کیونکر موجود بالذات نہ ہوگا۔

اسی طرح خدائے تعالیٰ کا یہ کہنا کہ قسم ہے چاند کی۔ جب وہ سورج کی پیروی کرے۔ اس کے مرادی معنے یہ ہیں کہ چاند اپنی اس خاصیّت کے ساتھ کہ وہ سورج سے بطور استفادہ نور حاصل کرتا ہے۔ نفسِ انسان کے موجود بالذات اور قائم بالذات ہونے پر شاہدِ حال ہے۔ کیونکہ جس طرح چاند سورج سے اکتسابِ نور کرتا ہے۔ اسی طرح نفس انسان کا جو مستعد اور طالبِ حق ہے ایک دوسرے انسان کامل کی پیروی کر کے اس کے نور میں سے لے لیتا ہے۔ اور اس کے باطنی فیض سے فیض یاب ہو جاتا ہے۔ بلکہ چاند سے بڑھ کر استفادہ نور کرتا ہے کیونکہ چاند تو نور حاصل کر کے پھر چھوڑ بھی دیتا ہے مگر یہ کبھی نہیں چھوڑتا۔ پس جبکہ استفادہ نور میں یہ چاند کا شریک غالب ہے اور دوسری تمام صفات اور خواص چاند کے اپنے اندر رکھتا ہے تو پھر کیا وجہ کہ چاند کو تو موجود بالذّات اور قائم بالذات مانا جائے مگر نفسِ انسان کے مستقل طور پر موجود ہونے سے بکلّی انکار کر دیا جائے۔

غرض اسی طرح خدا تعالیٰ نے ان تمام چیزوں کو جن کا ذکر نفسِ انسان کے پہلے قسم کھا کر کیا گیا ہے اپنے خواص کے رُو سے شواہد اور ناطق گواہ قرار دیکر اس بات کی طرف توجہ دلائی ہے کہ نفسِ انسان واقعی طور پر موجود ہے اور اسی طرح ہر یک جگہ جو قرآن شریف میں بعض بعض چیزوں کی

قسمیں کھائی ہیں۔ ان قسموں سے ہر جگہ یہی مدّعا اور مقصد ہے کہ تا امر بدیہہ کو اسرارِ مخفیہ کے لئے جو ان کے ہم رنگ ہیں بطور شواہد کے پیش کیا جائے‘‘ (بحوالہ توضیح مرام۔ روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۸۰ تا ۸۲)

(نور الدّین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائز ڈ ایڈیشن صفحہ ۱۱۳ تا ۱۱۸)

## ۶ تا ۸۔ فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰى وَ اتَّقٰى۔ وَ صَدَّقَ بِالْحُسْنٰى۔ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْيُسْرٰى۔

ترجمہ۔ تو جس نے (اللہ کی راہ میں) مال دیا اور اللہ کو سپر بنایا۔ اور دین اسلام کو عمدہ سمجھا۔ تو قریب ہی ہم اس کے لئے آسان کر دیں گے آسانی کا گھر۔

تفسیر۔ چندہ دینے والے متقی اور صادق کو قبول کرنے والے اس دنیا میں بھی مشکلات سے امن میں رہے اور آخرت میں بھی امن سے رہیں گے۔ حضرت ابوبکرؓ نے اسلام میں سب سے پہلے یہ کام کیا تھا۔ خلافت کے ابتدا میں جو مشکلات پیش آئے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے وعدہ کے مطابق ان سب سے بہ آسانی خلیفہ اول کو عبور کرا دیا اور ہر ایک کے لئے یہی وعدہ ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ راگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۹)

## ۹ تا ۱۱۔ وَ اَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَ اسْتَغْنٰى۔ وَ كَذَّبَ بِالْحُسْنٰى۔ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰى۔

ترجمہ۔ اور جس نے بخل کیا اور بے پرواہ بنا رہا۔ اور دین اسلام کو جھٹلایا۔ تو ہم اس کو آہستہ آہستہ پہنچائیں گے سختی کے گھر میں۔

تفسیر۔ جنہوں نے نہ مال خرچ کیا نہ تصدیق کی۔ ان پر ایسی عسرت پڑی کہ جو خوشحالی پہلے تھی وہ بھی جاتی رہی۔ جو رسائل اشاعتِ دین کے نام سے نکلتے تھے۔ وہ بھی بند ہو گئے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ راگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۲۹)

## ۱۳ تا ۱۴۔ اِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى۔ وَ اِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَ الْاُوْلٰى۔

ترجمہ۔ ہمارے ذمہ ہے راہ دکھانا۔ اور بے شک اوّل و آخر ہمارے ہی ہاتھ میں ہے۔

تفسیر۔ مشکلات کے وقت آسانی کی راہیں متقیوں کے لئے سجھا دینا یہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے۔ اُوْلٰی یعنی دنیوی فتوحات اللہ تعالیٰ نے صحابہؓ کو خوب دیں۔ اِنَّ لَنَا سے اسی بات کی طرف اشارہ ہے اور

یہ فتوحات دنیوی آخرت کے لئے گواہ ٹھہریں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸؍اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۰)

## ۱۸۔ وَ سَیُجَنَّبُهَا الْاَتْقَی۔

ترجمہ۔ اور اس سے ہٹایا جائے گا بڑے متقی کو۔

تفسیر۔ اَلْاَتْقٰی سے مراد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ہیں۔ جن کی مالی خدمات کا ذکر اس طور پر ہے کہ قرآن شریف اور حدیث نبوی علیہ الصلوٰۃ والسلام دونوں آپ کی اس صفت کے بیان کرنے میں متفق اللفظ واللسان ہیں۔ اور اعتبار عموم لفظ کا ہے نہ کسی خاص سبب کا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸؍اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۰)

## ۱۹۔ الَّذِیْ یُؤْتِیْ مَالَهٗ یَتَزَكّٰی۔

ترجمہ۔ جو اپنا مال دیتا ہے تا کہ اپنے نفس کو پاک بنائے۔

تفسیر۔ یوں تو صحابہ میں سے ہر ایک نے بقدر اپنی طاقت اور وسعت کے عشرت کے ایام میں خدمات کیں۔ مگر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مالی خدمات کی نسبت پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے مَا نَفَعَنِیْ مَالُ اَحَدٍ قَطُّ مَا نَفَعَنِیْ مَالُ اَبِیْ بَكْرٍ یعنی جس قدر ابی بکرؓ کے مال نے مجھے نفع پہنچایا اس قدر کسی اَور کے مال نے مجھے نفع نہیں پہنچایا اور یہ انفاق فی سبیل اللہ آپ کا محض لوجہ اللہ تھا۔ کسی کے احسان کا بدلہ اتارنے کے طور پر نہیں تھا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸؍اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۰)

## ۲۰ تا ۲۲۔ وَ مَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰۤی۔ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰی۔ وَ لَسَوْفَ یَرْضٰی۔

ترجمہ۔ اور اس آدمی پر کسی کا کوئی احسان نہیں جس کا بدلہ اتارا جائے۔ لیکن وہ اپنے رب عالی شان کی خوشنودی کے لئے دے رہا ہے۔ وہ ضرور خوش ہوگا۔

تفسیر۔ ان ہر سہ آیات کے ترجمہ میں صرف اسی قدر کہہ دینا کافی ہے کہ فَمَا اَشْبَهَ اللَّیْلُ بِالْبَارِحَةِ یعنی کل کی رات کو جو گزر گئی۔ آج کی رات سے بہت شدید مشابہت ہے۔ رَبِّهِ الْاَعْلٰی کا

جملہ بھی پوری موافقت ومناسبت رکھتا ہے۔ یَرۡضٰی کا مرجع رب اور اتقی دونوں کی طرف صحیح ہوسکتا ہے۔ فَلِلّٰہِ الۡحَمۡدُ۔

آیت نمبر ۲۰ وَمَا لِاَحَدٍ الخ بطور جملہ معترضہ کے درمیان میں آ پڑی ہے۔ اس لئے ترجمہ کسی قدر پیچیدہ ہوگیا ہے۔ اس درمیانی آیت کو تھوڑی دیر کے لئے الگ کرکے آیت ۱۹ سے پڑھی جاوے تو عبارت سہل اور سریع الفہم ہوجاتی ہے یعنی تقدیر عبارت کی یوں ہے۔ یُؤۡتِیۡ مَالَہٗ یَتَزَکّٰی اِلَّا ابۡتِغَآءَ وَجۡہِ رَبِّہِ الۡاَعۡلٰی یعنی وہ اَتۡقٰی دیتا ہے مال کو تزکیۂ نفس کے لئے صرف اپنے رب کی رضا کی خاطر وَمَا لِاَحَدٍ عِنۡدَہٗ مِنۡ نِّعۡمَۃٍ تُجۡزٰۤی اور نہ کسی کا اس پر احسان تھا۔ جس احسان کا بدلہ اتارنے کے لئے وہ اَتۡقٰی اپنا مال دے رہا ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸/اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۰)



# سُوْرَۃُ الضُّحٰی مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔

ہم پڑھنا شروع کرتے ہیں اس اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے۔

**۲،۳۔ وَالضُّحٰی ۔ وَالَّیْلِ اِذَا سَجٰی ۔**

ترجمہ۔ قسم ہے چاشت کے وقت کی ۔اور قسم ہے رات کی جب سب کو ڈھانک لے۔

تفسیر۔ ضُحٰی کے معنے سخت روشنی کے ہیں اور لَیْلِ سَجٰی کے معنے سخت اندھیرے کے ہیں۔ یہ دونوں کلمے ایک دوسرے کے متقابل بیان ہوئے ہیں۔ اس لئے کہ آئندہ آنیوالی عبارت میں بھی یتیم ابواے ۔عیل غنٰی ۔ اس قسم کے الفاظ اور ان کے معانی و مطالب ایک دوسرے کے متضاد آ پڑے ہیں۔اس لئے تمہیدی طور پر ان دو کلموں کو قسمیہ شہادت کے طور پر ذکر فرمایا۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ر اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۰)

**۴۔ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰی ۔**

ترجمہ ۔ نہ تو تجھے چھوڑا تیرے رب نے اور نہ تجھ سے اکتایا۔

تفسیر۔ وَدَّعَ کے معنے دوستی کو وداع کرنے اور قطع محبت کر دینے کے ہیں۔ قَلٰی ۔بمعنی عداوت ۔ دشمنی ۔ بیزاری۔ کَمَا قَالَ تَعَالٰی ۔ اِنِّیْ لِعَمَلِکُمْ مِّنَ الْقَالِیْنَ ۔[1] (الشعراء:۱۶۹)

وجہ اس سورہ شریفہ کے نزول کی یہ بیان ہوئی ہے کہ چند روزہ فترتِ وحی کی وجہ سے ابوسفیان کی بہن نے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت نعوذ باللہ یوں کہا تھا کہ مَا اَرٰی شَیْطٰنَكَ اِلَّا قَدْ تَرَكَكَ[2] اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو رنج ہوا اور یہ آیتیں تسلی بخش نازل ہوئیں۔ اس شانِ نزول کو پیشِ نظر رکھ کر آیت کریمہ مَا وَدَّعَكَ الخ کے ساتھ ضُحٰی اور لَیْلِ سَجٰی سے مراد چہرۂ انور آنحضرت صلی اللہ

---

[1] میں تو تمہارے کاموں سے بیزار رہوں۔ [2] میرا خیال ہے کہ تیرے شیطان نے تجھے چھوڑ دیا ہے۔

علیہ وسلم اورآپؐ کے سیاہ گیسومبارک عمدہ توفیق اورتوجیہ رکھتے ہیں۔ ؎

والضّحٰی رمزے زِ روئے ہمچو ماہ مصطفٰی است
معنی واللّیل گیسوئے سیاہ مصطفٰی است [1]

مائیں اپنے بچوں کو پیار اور محبت کے وقت دیکھا گیا ہے کہ اسی قسم کے الفاظ سے خطاب کرتی ہیں۔
(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۰)

## ۵۔ وَ لَلْاٰخِرَۃُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى۔

ترجمہ۔ حالانکہ پچھلا زمانہ تیرے لئے پہلے سے بہتر ہے۔

تفسیر۔ آیت شریف میں پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی يَوْمًا فَيَوْمًا۔ سَاعَةً بَعْدَ سَاعَةٍ ہر آن کی لاانتہا ترقیات کا ذکر ہے۔ ہر اگلا قدم آپ کا پچھلے قدم سے بڑھ کر رہا۔ امت کے جس قدر حسنات ہیں۔جس قدر درود شریف دنیا میں آپؐ پر پڑھا جارہا ہے۔کسی دوسرے بانی مذہب کے لئے اس قدر دعائیں نہیں کی جاتیں۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَسَلِّمْ۔
(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۰)

## ۶۔ وَ لَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى۔

ترجمہ۔ اور البتہ تیرا رب تجھ پر بہت کچھ انعامات کرتا رہے گا کہ تو راضی ہو جائے۔

تفسیر۔ سورۃ الفتح اور سورۃ الکوثر سے بڑھ کر اور کوئی تفصیل اس آیت کی کیا ہو سکتی ہے۔آپؐ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ جب تک ایک بھی امتی میرا دوزخ میں رہے گا۔ میں راضی نہ ہوں گا۔
(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۸ /اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۰)

## ۷ تا ۱۲۔ اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰى۔ وَ وَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى۔ وَ وَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى۔ فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ۔ وَ اَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ۔ وَ اَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ۔

ترجمہ۔ کیا اس نے تجھے یتیم نہیں پایا پھر اس نے تکلیف کے بعد جگہ نہیں دی آرام کی۔ اور تجھے

[1] وَالضُّحٰی میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چاند چہرہ کی طرف اشارہ ہے اور وَاللَّيْل سے مراد آپ صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم کے سیاہ گیسوئے مبارک ہیں۔

طالب اور عاشق خود پایا تو اس نے اپنے ملنے کی راہ بتادی۔ اور تجھے بہت جورو بچے والا پایا پھر اس نے تجھے غنی کر دیا۔ تو تُو یتیم پر خفا نہ ہونا۔ اور سائل کو نہ جھڑ کنا۔ اور اپنے رب کی نعمت کا بیان کرتے رہنا۔

تفسیر۔ اس سورہ شریف کے ابتدا سے اخیر تک ایک عجیب طور پر لف ونشر بیان ہوا۔ آیات نمبر ۴ ونمبر ۷ ونمبر ۱۰ ایک دوسرے کے بالمقابل ہیں اور آیات نمبر ۵ ونمبر ۸ ونمبر ۱۱ ایک دوسرے کے بالمقابل ہیں اور آیات نمبر ۶ ونمبر ۹ ونمبر ۱۲ ایک دوسرے کے بالمقابل ہیں۔ قَلٰی کے مقابلہ میں یَتِیْمًا فَاٰوٰی اور اَلْیَتِیْمَ فَلَا تَقْهَرْ ہے۔ خَيْرٌلَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى کی تشریح ضَآلًّا فَهَدٰى سے اور اَلسَّائِلَ فَلَا تَنْهَرْ سے کی۔ اور ساتھ ہی یہ بھی بتادیا کہ ضَآلّ کے معنے سائل یعنی سالک راہِ طریقت کے ہیں۔ جیسا کہ قرآن شریف میں دوسری جگہ اِنَّكَ لَفِيْ ضَلَالِكَ الْقَدِيْمِ (یوسف:۹۶) فرمایا۔ یعنی آپ تو یوسف کی محبت میں اپنے آپ کو گُم گشتہ کئے ہوئے ہو۔ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى کے مقابلہ میں اَغْنٰى اور بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ہے۔ یتیم کے ساتھ لَا تَقْهَرْ کی نہی اور سائل کے ساتھ لَا تَنْهَرْ کی نہی یوں مناسبت رکھتی ہے کہ سائل کا تعلق صرف ایک وقتی تعلق رکھتا ہے۔ تھوڑے ہی عرصہ کے لئے اور لَا تَقْهَرْ کے معنے یہ ہیں کہ اس پر ہمیشہ دباؤ نہ ڈالتے رہو۔ اس کے مال میں اسے مقہور نہ کرو۔ کَهر۔ قَهر کے معنے میں یہی آیا۔ کَهر خفیف دباؤ۔ قَهَر سخت دباؤ۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۱۵/ اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۱)

وَوَجَدَكَ ضَآلًّا میں ضلال کا اثبات نبی کریمؐ کے لئے ہے۔ مگر مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ (النّجم:۳) میں ضلال کی نفی بھی آپ کے حق میں موجود ہے۔ تو دونوں پر ایمان لاکر ایک جگہ ضلال کے معنے محب طالب سائل کے کرو۔ جو وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ کی ترتیب سے ظاہر ہوتے ہیں اور دوسری جگہ گمراہ کے معنے لو جو مَا غَوٰى کے مناسبت سے درست ہیں۔

(نورالدین بجواب ترکِ اسلام۔ کمپیوٹرائزڈ ایڈیشن صفحہ ۱۳)

نکتہ معرفت۔ رات اور ضحٰی کی قسم میں ایک عجیب سرّ ہے یاد رکھنا چاہیے کہ یہ ایک مقام ہے جو ان لوگوں کے لئے جو سلسلہ وحی سے افاضہ حاصل کرتے ہیں آتا ہے۔ وحی کے سلسلہ سے شوق اور محبت

بڑھتی ہے۔ لیکن مفارقت میں بھی ایک کشش ہوتی ہے جو محبت کے مدارج عالیہ پر پہنچاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو بھی ایک ذریعہ قرار دیا ہے کیونکہ اس سے قلق اور کرب میں ترقی ہوتی ہے اور روح میں ایک بے قراری اور اضطراب پیدا ہوتا ہے جس سے وہ دعاؤں کی روح اس میں نفخ کی جاتی ہے کہ وہ آستانہ الوہیت پر یاربّ یاربّ کہہ کر اور بڑے جوش اور شوق اور جذبہ کے ساتھ دوڑتی ہے جیسا کہ ایک بچہ جو تھوڑی دیر کے لئے ماں کی چھاتیوں سے الگ رکھا گیا ہو بے اختیار ہو ہو کر ماں کی طرف دوڑتا اور چلاتا ہے۔ اسی طرح پر بلکہ اس سے بھی بے حد اضطراب کے ساتھ روح اللہ کی طرف دوڑتی ہے۔ اور اس دوڑ دھوپ اور قلق وکرب میں وہ لذت اور سرور ہوتا ہے جس کو ہم بیان نہیں کر سکتے۔ یاد رکھو روح میں جسقدر اضطراب اور بے قراری خداوند تعالیٰ کے لئے ہوگی اسی قدر دعاؤں کی توفیق ملے گی اور ان میں قبولیت کا نفخ ہوگا۔ غرض یہ ایک زمانہ ماموروں اور مرسلوں اور ان لوگوں پر جن کے ساتھ مکالمات الٰہیہ کا ایک تعلق ہوتا ہے آتا ہے اور اس سے غرض اللہ تعالیٰ کی یہ ہوتی ہے کہ تا اون کو محبت کی چاشنی اور قبولیت دعا کے ذوق سے حصہ دے اور ان کو اعلیٰ مدارج پر پہنچادے۔ تو یہاں جو ضُحٰی اور لَیْل کی قسم کھائی ہے۔ اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مدارج عالیہ اور مراتب محبت کا اظہار ہے اور آگے پیغمبر خدا کا ابراء کیا کہ دیکھو دن اور رات جو خدا نے بنائے ہیں ان میں کس قدر وقفہ ایک دوسرے میں ڈال دیا ہے۔ ضُحٰی کا وقت بھی دیکھو اور تاریکی کا وقت بھی خیال کرو۔ مَاوَدَّعَكَ رَبُّكَ۔ خدا تعالیٰ نے تجھے رخصت نہیں کر دیا اس نے تجھ سے کینہ نہیں کیا بلکہ ہمارا یہ ایک قانون ہے جیسے رات اور دن کو بنایا ہے اسی طرح انبیاء علیہم السلام کے ساتھ بھی ایک قانون ہے کہ بعض وقت وحی کو بند کر دیا جاتا ہے تاکہ ان میں دعاؤں کے لئے زیادہ جوش پیدا ہو اور ضحیٰ اور لیل کو اس لئے بطور شاہد بیان فرمایا ہے تا آپ کی امید وسیع ہو اور تسلی اور اطمینان پیدا ہو۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۱۵/اگست ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۳۱)



# سُوْرَةُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

ہم سورۂ انشراح کو اس بابرکت اللہ کے اسم مبارک سے پڑھنا شروع کرتے ہیں جو رحمن و رحیم ہے۔

۲۔ اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ۔

ترجمہ۔ کیا ہم نے تیرا سینہ نہیں کھول دیا۔

تفسیر۔ اس سے ماقبل کی سورۃ سورۃ الضحٰی میں ظاہری و جسمانی انعامات کا ذکر تھا۔ اور اس سورہ شریفہ میں آپؐ پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو روحانی نعمتیں ہوئیں ان کا ذکر ہے۔ شرح صدر ایک کشفی کیفیت تھی جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم پر وارد ہوئی تھی۔ جبکہ آپؐ کی عمر دس سال سے کچھ اوپر تھی اور بعد میں نبوت کے زمانہ میں بھی دوبارہ وہ کشفی اور روحانی معاملہ شرح صدر کا آپؐ سے کیا گیا۔ ظاہری اثر اس کا آپؐ پر یہ تھا کہ جو وسیع الحوصلگی آپؐ کی تھی۔ اس کی نظیر اوروں میں تو کیا اولوالعزم نبیوں میں بھی پائی نہیں جاتی۔ نوح علیہ السلام نے قوم سے دکھ اٹھا کر رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ دَيَّارًا۔[۱] (نوح:۲۷) کہہ دیا اور موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام قوم سے دکھ اٹھا کر وَاشْدُدْ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْا حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ۔[۲] (یونس:۸۹) کی دعا کرتے ہیں۔ مگر پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جب طائف کے شریروں سے اس قدر پتھروں کی مار سے دُکھ اٹھایا کہ سارا بدن آپؐ کا خون آلود ہو گیا۔ اس وقت آپؐ نے فرمایا تو یہ فرمایا کہ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِقَوْمِيْ فَاِنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ[۳] (بخاری کتاب الانبیاء باب ۵۴) جبرئیل علیہ السلام نے طائف والوں کی ہلاکت کے لئے عرض کیا تو فرمایا

---

[۱] اے میرے ربّ! نہ چھوڑ خاص زمین پر کافروں کا کوئی گھر بسنے والا۔ [۲] اور سخت کر دے اُن کے دل کہ وہ تجھ پر ایمان ہی نہ لائیں جب تک نہ دیکھ لیں ٹیس دینے والا عذاب۔ [۳] اے اللہ میری قوم کو بخش دے کیونکہ یہ (مجھے) نہیں جانتے۔

ہمارے افعال برے ہیں جن کا خمیازہ زمانہ میں ہم کو اٹھانا پڑتا ہے۔

عصر سے مراد نمازِ عصر بھی ہے۔اس میں یہ بات سمجھائی ہے کہ جیسے شریعتِ اسلام میں نماز عصر کے بعد کوئی فرض ادا کرنے کا وقت نہیں۔اسی طرح ہر زمانہ عصر کے بعد کا وقت ہے۔جو پھر نہیں ملے گا۔اس کی قدر کرو۔

عصر کے معنے نچوڑنے کے بھی ہیں۔گویا تمام خلاصہ اس صورت میں بطور نچوڑ کے رکھ دیا ہے۔

غرض عصر کو گواہ کر کے انسان کو سمجھایا گیا ہے کہ وہ ایک برف کا تاجر ہے۔جو بات لڑکپن میں ہے وہ جوانی میں نہیں۔جو جوانی میں ہے وہ بڑھاپے میں نہیں۔پس وقت کو غنیمت سمجھو۔ائمہ نے بحث کی ہے کہ جو نماز عمداً ترک کی جاوے۔اس کی تلافی کی کیا صورت ہے۔؟ سو سچی بات یہی ہے کہ اس کی کوئی صورت سوائے استغفار کے نہیں۔اسی واسطے اللہ تعالیٰ اس خسر کی تلافی کے لئے فرماتا ہے کہ ایک تو ایمان ہو جس کا اصل الاصول ہے۔لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔اسی واسطے میری آرزو ہے کہ ہمارے واعظ اذان کے واعظ ہوں کہ وہ اسلام کا خاصہ ہے۔ایمان کیا ہے۔اللہ کو ذات میں بے ہمتا، صفات میں یکتا، افعال میں لَيْسَ كَمِثْلِهٖ یقین کیا جاوے۔چونکہ اس کے ارادوں کے پہلے مظہر ملائکہ ہیں اس لئے ان کی تحریک کو تسلیم کیا جاوے۔برہمو جو قوم ہے۔یہ بڑی بری زبان کے لوگ ہیں۔اسلام کے سخت دشمن ہیں۔میں حیران ہوتا ہوں۔جب لوگ کہتے ہیں کہ یہ بڑے اچھے ہوتے ہیں۔یہ تو تمام انبیاء کو مفتری قرار دیتے ہیں۔اس سے بڑھ کر اور کوئی گالی کیا ہو سکتی ہے کہ خدا کے راستبازوں کو مفتری سمجھا جاوے۔چنانچہ خدا تعالیٰ فرماتا ہے وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا۔[1] (الانعام:۲۲) ایک برہمو سے میں نے انبیاء کے دعویٰ وحی حق کے بارے میں پوچھا۔تو اس نے کہا۔دروغ مصلحت آمیز جس سے معلوم ہو سکتا ہے کہ اس قوم کو انبیاء کی نسبت کیسا گندہ خیال ہے۔یہ لوگ اللہ کی صفات میں سے ایک صفت يُرْسِلُ رَسُوْلًا اور اس کے متکلم ہونے کے قائل نہیں اور ملائکہ ماننا شرک ٹھہراتے ہیں۔حالانکہ خدا نے انہیں عِبَادٌ مُّكْرَمُوْنَ۔[2] (الانبیاء:۲۷) فرمایا ہے۔اور جن پر وہ نازل ہوتے ہیں۔ان کی نسبت فرمایا مَنْ يُّطِعِ

---

[1] اور اس سے بڑھ کر کون ظالم ہے جو اللہ پر جھوٹا بہتان باندھے۔ [2] رب بندے ہیں۔

الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ۔[1] (النساء:۸۱) پھر جزا وسزا کا ایمان ہے۔ وہ بہت سی نیکیوں کا سرچشمہ ہے۔ ایک شخص نے مجھے کہا کہ آپ تو ابدالآباد غیر منقطع عذاب کے قائل نہیں۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ آخر ہم بھی تمہارے ساتھ آملیں گے۔ بازار میں جا رہے تھے۔ میں نے کہا کہ روپے لو اور دو جوت کھا لو۔ نہ مجھے کوئی جانتا ہے نہ تمہیں۔ اس نے قبول نہ کیا کہ میری ہتک ہوتی ہے۔ میں نے کہا پھر جہاں اولین آخرین جمع ہوں گے۔ وہاں یہ بے عزتی کیسے گوارا کرسکو گے۔

پھر ایمان بالقدر تمام انسانی بلند پروازیوں کی جڑ ہے۔ کیونکہ جب یہ یقین ہو کہ ہر کام کوئی نتیجہ رکھتا ہے۔ تو انسان سوچ سمجھ کر عاقبت اندیشی سے کام کرتا ہے۔ دیکھو اِمَاطَۃُ الْاَذٰی عَنِ الطَّرِیْقِ بھی ایمان کا ایک شعبہ ہے۔ اور اس سے انگریز قوم نے خصوصیت سے فائدہ اٹھایا ہے پشاور سے کلکتہ تک رستہ صاف کیا تو کیا کچھ پایا۔ مسلمان اگر مسئلہ قدر پر ایمان مستحکم رکھتے تو ہمیشہ خوشحال رہتے۔ پھر جیسا ایمان ہو اسی کے مطابق اس کے اعمالِ صالحہ ہوں گے۔ نماز، زکوٰۃ، روزہ ، حج، اخلاقِ فاضلہ ، بدیوں سے بچنا۔ یہ سب ایمان کے نتائج ہیں۔

پھر اسی پر مومن سبکدوش نہیں بلکہ اس کا فرض ہے کہ جو حق پایا ہے۔ اسے دوسروں کو بھی پہنچائے۔ اور اس حق پہنچانے میں جو تکلیف پہنچے اس پر صبر کرے اور صبر کی تعلیم دے۔ صوفیاء میں ایک ملامتی فرقہ ہے۔ وہ بظاہر ایسے کام کرتا ہے۔ جس سے لوگ ملامت کریں۔ رنڈیوں کے گھروں میں کسی دوست کے سامنے چلے جائیں گے۔ وہاں جا کر پڑھیں گے قرآن شریف اور نماز۔ مگر رات وہیں بسر کریں گے۔ حضرت صاحب نے مجھے فرمایا۔ کہ آمر بالمعروف اور ناہی عن المنکر خود ملامتی فرقہ ہوتا ہے۔ جب مومن کسی کو بری رسوم و عادات کی ظلمت سے روکے گا تو تاریکی کے فرزندوں سے ملامت سنے گا۔ میرا حال دیکھ لو کہ ملامتی فرقے والے مجھ سے زیادہ بدنام ہو سکتے ہیں؟ ہرگز نہیں۔ پس مومن کو کسی فرقے میں داخل ہونے کی ضرورت نہیں۔ بلکہ وہ حق کا مبلغ اور اس پر مستقل مزاجی اور استقامت سے قائم رہے۔ پھر وہ ہر قسم کے دنیا و آخرت کے خسران سے محفوظ رہے گا۔

(بدر جلد ۹ نمبر ۱۵ مورخہ ۳؍فروری ۱۹۱۰ء صفحہ ۱۔۲)

---

[1] جس نے رسول کا حکم مانا اور اس کی اطاعت کی بے شک اُس نے اللہ کی اطاعت کی۔

میں دیکھتا ہوں کچھ امراء ہیں، کچھ علماء، کچھ سجادہ نشین اور کچھ وہ لوگ ہیں جو قوم کے لئے آئندہ کالجوں میں تعلیم پانے کی تیاریاں کررہے ہیں۔ یہ لوگ اگر سست ہوں تو عوام مخلوقات کا کیا حال ہوسکتا ہے۔اس واسطے میں نے یہ سورۃ عصر پڑھی تھی۔ میرا مقصد اس کے پڑھنے سے یہ بتانے کا ہے کہ زمانہ جس طرح کی تیزی سے گزر رہا ہے۔اسی طرح ہماری عمریں بھی گزر رہی ہیں۔یعنی عصر کا آناً فاناً گزرنا ہماری عمروں پر اثر ڈال رہا ہے۔

اللہ نے اس کا یہ علاج بتایا ہے کہ تمہیں زمانہ کی پرواہ نہ ہو اگر ہمارا حکم مان لو۔ وہ حکم یہ ہے کہ مومن بنو اور عملِ صالحہ کرو۔ دوسروں کو مومن بناؤ اور حق کی وصیت کرو اور پھر حق پہنچانے میں تکالیف سے نہ ڈرو۔

یہ وہ سورۃ ہے کہ صحابہ کرامؓ جب باہم ملتے تو اس سورہ کو پڑھ لیا کرتے۔تم اور ہم بھی آج ملے ہیں۔اس لئے اسی سنتِ کریمہ کے مطابق میں نے بھی اس کو پڑھا ہے اور میں تمہیں یقین دلاتا ہوں (تم میرے دل کو چیر کر نہیں دیکھ سکتے نہ اس کا لکھا پڑھ سکتے ہو۔البتہ میری زبان کے اقرار سے پوچھے جاؤ گے اور اس سے اگر نفع اٹھاؤ۔تو تمہارا بھلا ہوگا)۔میں جس ایمان پر قائم ہوں وہ وہی ہے جس کا ذکر میں نے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہ میں کیا ہے۔میں اللہ کو اپنی ذات میں واحد صفات میں یکتا اور افعال میں لَیْسَ کَمِثْلِہٖ اور حقیقی معبود سمجھتا ہوں۔ میں اللہ تعالیٰ کے ملائکہ پر ایمان لاتا ہوں جو اللہ نے پیدا کیے ہیں۔اور تمام ان رسولوں اور کتابوں پر جو اللہ تعالیٰ نے بھیجیں ایمان رکھتا ہوں۔میرا یقین ہے کہ تمام انبیاء تمام اولیاء اور تمام انسانی کمالات کے جامع لوگوں میں ایک ہی ہے جس کا نام محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے۔میرے واہمہ کے واہمہ میں بھی نہیں آتا کہ کوئی اور ہو۔حضرت صاحب کا ایک شعر یاد آ گیا ہے۔

؎ اے در انکار و شکے از شاہ دیں خادمان و چاکرانش را بہ بین[1]

ہم جب دیکھتے ہیں کہ صحابہ کرام کیسے پاک گروہ تھے اور مجدد کیسے۔یہ تو قصے کہانی بات ہوجاتی۔

---

[1] اے وہ شخص جو دین کے بادشاہ (یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم) کی ذات بابرکات کے بارہ میں شک وانکار میں مبتلا ہے تو ذرا ان کے خادموں اور نوکروں کو تو ملاحظہ کر۔

لیکن تمہارا وجود اس گاؤں میں گواہی ہے کہ احمد کا غلام بننے سے کیا فضل آتا ہے میں تم کو اب اس بات کی طرف متوجہ کرتا ہوں کہ میرے پھر تقریر کرنے تک تمہیں کوئی بات سنائے یا تقریر کرے۔ تو یاد رکھو ہمارا معیار یہ ہوگا کہ ان مذکورہ بالا عقائد کے موافق کوئی بات ہو یا اس کی تفصیل ہو تو ہماری طرف سے ہے اور اگر اس کے خلاف کسی کے منہ سے نکلے تو وہ ہمارے عقائد کے مطابق نہیں۔ اسلام چونکہ حق کے اظہار کے لئے آیا ہے۔ جیسا کہ اس سورہ شریف سے ظاہر ہے۔ اس لئے جہاں دین کی بہت سی باتیں پہنچانی پڑتی ہیں۔ وہاں ہم تم کو دنیا کے متعلق بھی ایک مختصر سی بات سناتے ہیں اور وہ بھی دراصل دین ہی کی بات ہے وہ یہ ہے کہ

دنیا کا کام امن پر موقوف ہے۔ اور اگر امن دنیا میں قائم نہ رہے تو کوئی کام نہیں ہوسکتا۔ جس قدر امن ہوگا۔ اسی قدر اسلام ترقی کرے گا۔ اس لئے ہمارے نبی کریمؐ امن کے ہمیشہ حامی رہے۔ آپؐ نے طوائف الملوکی میں جو مکہ معظّمہ میں تھی اور عیسائی سلطنت کے تحت جو حبشہ میں تھی۔ ہم کو یہ تعلیم دی کہ غیر مسلم سلطنت کے ماتحت کس طرح زندگی بسر کرنی چاہیے۔ اس زندگی کے فرائض سے ''امن'' ہے۔ اگر امن نہ ہو تو کسی طرح کا کوئی کام دین و دنیا کا ہم عمدگی سے نہیں کر سکتے۔ اس واسطے میں تاکید کرتا ہوں کہ امن بڑھانے کی کوشش کرو۔ اور امن کے لئے طاقت کی ضرورت ہے۔ وہ گورنمنٹ کے پاس ہے۔ میں خوشامد سے نہیں بلکہ حق پہنچانے کی نیت سے کہتا ہوں کہ تم امن پسند جماعت بنو تا تمہاری ترقی ہو۔ اور تم چین سے زندگی بسر کرو۔

اس کا بدلہ مخلوق سے مت مانگو۔ اللہ سے اس کا بدلہ مانگو۔ اور یاد رکھو کہ بلا امن کوئی مذہب نہیں پھیلتا اور نہ پھول سکتا ہے۔

میں اس کے ساتھ یہ بھی کہتا ہوں کہ حضرت صاحب کی کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ گورنمنٹ کے اس احسان کے بدلہ میں ہم اگر امن کے قائم کرنے میں کوشش کریں تو اللہ تعالیٰ اس کا نتیجہ ہم کو ضرور دے گا اور اگر ہم خلاف ورزی کریں گے تو اس کے بد نتیجے کا منتظر رہنا پڑے گا۔

دوسری بات جو سمجھاتا ہوں۔ وہ یہ ہے کہ باہم محبت بڑھاؤ۔ اور بغضوں کو دور کر دو۔ اور یہ محبت

بڑھ نہیں سکتی جب تک کسی قدر تم صبر سے کام نہ لو۔ اور یاد رکھو۔صبر والے کے ساتھ خدا خود آپ ہوتا ہے۔اس واسطے صبر کنندہ کو کوئی ذلت و تکلیف نہیں پہنچ سکتی۔

تیسری بات جو میں کہنی ضروری سمجھتا ہوں۔ وہ یہ ہے کہ حضرت صاحب نے ’’فتح اسلام‘‘ میں پانچ شاخوں کا ذکر کیا ہے۔اور ان پانچ شاخوں میں چندہ دینے کی تاکید کی۔مثلاً آپ کی تصانیف کی اشاعت، اشتہارات کی اشاعت۔آپ کے لنگر خانہ کو مضبوط کرنے کی تاکید اور مہمان خانہ کی ترقی کی طرف توجہ اور آمدورفت پر بعض وقت جو خرچ پڑتے ہیں۔ان کے لئے مکان بنانے پڑتے ہیں۔ ان میں انفاق کرنے کی تاکید آپ نے فرمائی ہے۔ میں اس تاکید پر تاکید کرتا ہوں کہ ہمارا مہمان خانہ کسی قدر آپ لوگوں کی سستی کا مظہر ہے۔میں جس طرح دیکھتا ہوں کہ ایک مدرسہ چلتا ہے۔ لنگر اور دینی مدرسہ بہت کمزور رنگ میں ہے۔

ہمارے بھائیوں کو توجہ چاہیے کہ ان دونوں امور کی طرف بہت کوشش کریں اور انفاق سے کام لیں ...... میں یہ باتیں اس لئے بتاتا ہوں کہ تم کو دین اور دنیا دونوں کا وعظ کروں۔ یہ نہیں کہ مجھے دنیا کی غرض ہے۔کیونکہ میری عمر کا بہت بڑا حصہ اللہ کے فضل سے گزرا ہے۔ یہ تھوڑے دن جو باقی ہیں۔ میں مخلوق سے سوال کرنے میں اپنی ہمت کو ضائع نہیں کرتا۔

(بدر جلد ۹ نمبر ۲۳ مورخہ ۳۱ مارچ ۱۹۱۰ء صفحہ ۳،۴)

یہ سورۃ (وَالْعَصْرِ) میں نے بارہا لوگوں کو سنائی ہے چھوٹی سے چھوٹی سورۃ جو ہر شخص کے لئے بابرکت ہو خدا تعالیٰ کی کتاب میں میرے خیال میں اس کے سوا اور نہیں آئی۔قرآن کریم کے ہر ایک فقرہ سے اللہ تعالیٰ کے فضل اور محض فضل سے سارے جہان کی تعلیم و تربیت اور پاک تعلیم و تربیت حاصل اور ضرور حاصل ہو سکتی ہے۔مگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی عادت تھی کہ جب آپس میں ملتے تھے تو اس سورۃ کو پڑھ لیتے تھے۔ممکن ہے کہ میری آواز سب لوگوں کے کان میں نہ پہنچے کیونکہ میں بیمار ہوں۔صبح سے اب تک خطوط پڑھتا تھا تھک گیا ہوں اور بوڑھا بھی ہوں جو لوگ دور ہیں اور ان کے کانوں میں میری آواز نہیں پہنچ سکتی ان کے کانوں میں وہ لوگ جو سنتے ہیں پہنچا دیں۔

اورکوشش کریں کہ سب کے کانوں تک اس سورۃ کی آواز ضرور پہنچ جائے جو سنتے ہیں وہ اس شکریہ میں دوسروں تک پہنچائیں یہ بڑی مختصر سورۃ ہے۔ پہلی بات اس سورۃ شریفہ میں یہ ہے کہ وَالْعَصْرِ عصر ایک زمانہ کو کہتے ہیں۔ ہر آن میں پہلا زمانہ فنا اور نیا پیدا ہوتا جاتا ہے۔ ہر وقت زمانہ کو فنا لگی ہوئی ہے۔کل کا دن ۲۶۔دسمبر ۱۹۱۲ء اب کبھی نہیں آئے گا۔ ۲۷۔دسمبر ۱۹۱۲ء آج کے بعد کبھی دنیا میں نہ آئے گا۔آج کی صبح اب کبھی نہ آئے گی۔ یہ زمانہ بڑا بابرکت ہے۔ یہ جو آریہ لوگ کہا کرتے ہیں کہ زمانہ مخلوق نہیں اور جو قدیم ہے وہ فنا نہیں ہوتا۔ وَالْعَصْرِ کا الفظ ان کے لئے خوب رد ہے۔ میں جس زمانہ میں بولا۔ وہ اب چلا بھی گیا۔اور جس میں آگے بولوں گا۔ وہ ابھی پیدا بھی نہیں ہوا۔زمانہ کو غیر مخلوق ماننے والوں کے لئے کیسا عمدہ رد ہے۔زمانہ کو جہاں تک لیے جائیں۔ایک حصہ مرتا جاتا ہے۔ایک حصہ پیدا ہوتا جاتا ہے۔اس مرنے اور پیدا ہونے کے سوا اور کچھ بھی نہیں۔ایک فائدہ عصر میں یہ ہے کہ ہر ایک وقت جو انسان پر گزرتا ہے اس کو فنا لازم ہے۔اس طرح انسان کے اجزاء بھی ہر آن میں فنا ہوتے ہیں اور ہر آن نئے اجزاء پیدا ہوتے ہیں۔اس طرح ایک نئی مخلوق بن کر انسان اللہ تعالیٰ کے سامنے کھڑا ہوتا ہے۔ جب میں جوان تھا میرے سب بال سیاہ تھے۔ آج کوئی بال سیاہ نہیں۔ جب ہم نئی حالت میں تبدیل ہوتے رہتے ہیں۔تو ہر وقت اللہ تعالیٰ کے محتاج ہیں۔ مجھ میں بینائی کی قوت ہے۔اگر بینائی رک جائے تو کیا کیا جائے؟ غرض کہ ہر آن اللہ تعالیٰ کے محتاج ہیں۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کے معنے ہیں کہ ہر آن میں تم ہمارے محتاج ہو۔اگر میرا فضل و کرم نہ ہو تو تم کچھ بھی نہیں۔

ایک بات عصر میں یہ ہے کہ لوگ زمانہ کو برا کہتے ہیں۔شاعروں نے تو یہ غضب کیا کہ دنیا کا ہر ایک دکھ اور مصیبت زمانہ کے سر تھوپ دیا۔خدا تعالیٰ کا نام ہی درمیان سے نکال دیا۔گردشِ روزگار کی اس قدر شکایت کی ہے کہ جس کی حد نہیں۔ گویا ان کا دارومدار، ان کا نافع اور ضار سب کچھ زمانہ ہی ہے۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔زمانہ کی شکایت نہ کرو۔ یہ بھی قابلِ قدر چیز ہے۔عصر کے بعد پھر کوئی وقت نہیں ہوتا۔ جو ہم فرض نماز ادا کریں۔میرا یقین ہے کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی آمد کی غرض

ہے کہ اب قرآن شریف جیسی کتاب اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جیسا رسول جس کے جانشین ہمیشہ ہوتے رہیں گے اب دنیا میں نہ آئے گا۔ عصر سے مراد حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے جانشینوں کا زمانہ ہے۔ اب اور کے لئے زمانہ نہیں رہا۔ یہاں تک کہ دنیا کا زمانہ ختم ہو۔

اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ ۔ جس طرح زمانہ گھاٹے میں ہے، اسی طرح انسان۔ ایک شخص مجھ سے کہنے لگا کہ زمانہ قدیم ہے۔ میں نے کہا جب تم ماں کے پیٹ اور باپ کے نطفہ میں تھے۔ وہ وقت اب ہے اور جب تم مرو گے۔ وہ زمانہ اب موجود ہے؟ کہا نہیں۔ میں نے کہا۔ ایک موجود ہے۔ وہ معدوم ہے۔ وہ موجود ہوگا۔ انسان کا جسم ایک برف کی تجارت ہے۔ اسی طرح زمانہ ہے۔ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۔ گھاٹے میں تو سب ہیں۔ مگر ایک شخص مستثنیٰ ہے۔ وہ کون؟ ایماندار کہ اس کو گھاٹا نہیں۔ ایمان کیا ہے؟ غیب الغیب ذات پر ایمان رکھنا، اس کو مقدّس سمجھنا، اس کی نافرمانی سے ڈرنا اور یہ یقین کرنا کہ اگر ہم نافرمان ہوں تو اس پاک ذات کا قرب حاصل نہیں کر سکتے۔ نماز پڑھنا اور سنوار کر پڑھنا، لغو سے بچنا، زکوٰۃ دینا، اپنی شرم گاہوں کو محفوظ کرنا، اپنی امانتوں اور عہود کا لحاظ کرنا، اللہ تعالیٰ کی ذات پاک، صفات، افعال، اسماء۔ اس کے محامد اور اس کی عبادات میں کسی کو شریک نہ کرنا۔ ملائک کی نیک تحریک کو ماننا، انبیاء کی باتوں اور کتابوں کو ماننا۔ قرآن کریم تمام انبیاء کی پاک باتوں اور کتابوں کے مجموعہ کا خلاصہ ہے۔ فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ (البیّنۃ:۴) قرآن کریم سب کتابوں کا محافظ ہے۔ اس میں دلائل کو اور زیادہ کر دیا ہے۔ اس کتاب (قرآن کریم) کو اپنا دستور العمل بنانا، اس کو پڑھنا، سمجھنا، اس پر عمل کرنا، خدائے تعالیٰ سے توفیق مانگنا کہ اس پر خاتمہ ہو، جزا و سزا پر یقین کرنا، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو خاتم کمالاتِ نبوت و رسالت اور خاتم کمالات انسانیہ یقین کرنا، دنیا میں جس قدر ہادی ان کے بعد اور آئیں گے، سب انہیں کے فیض سے آئے۔ ہمارے مسیحؑ آئے مگر غلام احمدؑ ہو کر آئے۔ وہ فرماتے ہیں:

بعد از خدا بعشقِ محمدؐ مخمّرم گر کُفر ایں بود بخدا سخت کافرم [1]

---

[1] خدا تعالیٰ کی ذات کے بعد میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق میں مخمور ہوں اگر یہ کفر ہے تو خدا کی قسم میں بہت بڑا کافر ہوں۔

یہ حضرت صاحب کا سچا دعویٰ ہے اور اسی پر عمل درآمد تھا۔ایک نکتہ بھی دینِ اسلام سے علیحدہ ہونا ان کو پسند نہ تھا۔تم خدائے تعالیٰ کی تعظیم کرو۔اس کی مخلوق کے ساتھ نیک سلوک کرو۔مخلوق کا لفظ میں نے بولا ہے۔تم ایسے بنو کہ درختوں، پہاڑوں، جانوروں سب پر تمہارے ذریعہ سے خدائے تعالیٰ کا فضل نازل ہو۔مخلوقِ الٰہی پر شفقت کرو۔انسان پر جب تباہی آتی ہے۔تو اس کی وجہ سے سب پر تباہی نازل ہوتی ہے۔

ع از زنا رفتہ وباء اندر جہات [1]

جنابِ الٰہی نے جس طرح حکم دیا اس پر عمل کرو۔گھاٹ پر پاخانہ پھرنے سے، درختوں کے نیچے اور راستوں پر پاخانہ پھرنے سے ہماری شریعت نے منع فرمایا ہے۔ایمان کے ساتھ اعمال بھی نیک ہوں۔جس میں بگاڑ ہے وہ خدائے تعالیٰ کا پسندیدہ کام نہیں۔پھر ان سچے علوم کو میری زبان سے تم نے کچھ سنا ہے اپنے گزشتہ امام سے سنا ہے۔اور اس کی پاک تصانیف میں دیکھا ہے۔وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ۔ پاک تعلیم یعنی حق کو دوسری جگہ پہنچاؤ۔بہت سے لوگ ہم سے ملنا چاہتے ہیں۔اور ہم سے محبت اور اخلاص چاہتے ہیں مگر ایمان کے حاصل کرنے اور ایمان کے مطابق سنوار کے کام کرنے اور پھر دوسروں تک پہنچانے میں متامّل ہیں۔بہت سے لوگ یہاں بھی آئے ہیں اور مجھ سے ملے ہیں اور کہتے ہیں کہ اگر آپ ہم سے بالکل مِل جائیں تو ہم آپ کے ہو جاتے ہیں۔میں نے کہا۔ہماری تعلیم پر عمل کرو گے؟ تو کہتے ہیں۔تعلیم تو ہماری آپ کی ایک ہی ہے۔میں نے کہا جبکہ تم ہماری تعلیم پر عمل کرنے سے جی چراتے ہو تو پھر ہم تم ایک کیسے ہو سکتے ہیں۔یہ سن کر شرمندہ ہو کر رہ جاتے ہیں۔یہ سب کے سب منافق طبع لوگ ہوتے ہیں۔ایسے منافق بہت ہیں۔یہ سب ہم کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں۔تم حق کو پہنچاؤ اور حق کے پہنچانے میں علم وحکمت اور عاقبت اندیشی سے کام لو۔جو عاقبت اندیشی سے کام نہیں لیتے۔وہ بعض اوقات ایسے الفاظ کہہ دیتے ہیں۔جن سے بڑا نقصان ہوتا ہے۔کسی شخص نے مجھ کو خط لکھا کہ میں نے ایک شخص سے کہا کہ مکہ معظّمہ اور مدینہ منوّرہ میں میرے لئے دُعا کرنا۔ایک احمدی نے سن کر کہا کہ مکہ مدینہ کا کیا کوئی الگ خدا ہے۔اس پر اس شخص کو بڑا ابتلاء پیش آیا۔اگر

[1] زنا سے تمام جہات میں وباء پھیلی۔

نرمی سے کہا جاتا تو نتیجہ خطرناک نہ ہوتا۔اس طرح کہ مکہ مدینہ بیشک قبولیتِ دعا کے مقام ہیں۔ پھر کہتا ہوں کہ خدا یہاں بھی ہے۔ وہاں بھی ہے۔تم دونوں جگہ دعا مانگو یعنی یہاں بھی دعا ضرور مانگو۔خود حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے میرے خسر سے کہا تھا کہ میرے لئے عرفات میں دعا کرنا۔ میرے خسر کا بیٹا جوان کے ہمراہ حج میں موجود تھا۔اب موجود ہے۔ وہ کہتا ہے کہ ہمارے باپ نے عرفات میں دعا مانگی اور میں آمین آمین کہتا جاتا تھا۔

مگر انسان سے اس قسم کی غلطیاں ہو جاتی ہیں۔ان غلطیوں کے دور کرنے کے لئے مَیں نے کہا تھا کہ میں تین مہینہ میں قرآن شریف پڑھا سکتا ہوں۔ بشرطیکہ پانچ سات آدمیوں کی ایک جماعت ہو۔ قرآن کے لئے بھی دعا مانگنی چاہیے اور متقی بننا چاہیے۔ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ وَ يُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ (البقرہ:۲۸۳) جو تقوٰی اختیار کرتا ہے۔اس کو خدا سکھاتا ہے۔قرآن پڑھو۔سیکھو۔اس کے علم میں ترقی کرو۔ اس پر عمل کرو۔قرآن سے تم کو محبت ہو۔وَ تَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔حق کے پہنچانے میں کچھ تکلیف ضرور ہوتی ہے۔ اس تکلیف کو برداشت کرنے کے لئے دوسرے کو صبر سکھاؤ اور خود بھی صبر کرو۔ یہ سورۃ اگر تم نے سمجھ لی ہے تو دوسروں کو بھی سمجھاؤ اور برکت پر برکت حاصل کرو۔ میں چاہتا ہوں کہ تم اللہ تعالیٰ سے محبت کرو۔اس کے ملائکہ سے نبیوں اور رسولوں سے محبت کرو۔اور کسی کی بے ادبی نہ کرو۔تم کو اللہ تعالیٰ نے بڑی نعمت عطا کی ہے۔حضرت صاحب کا دنیا میں آنا کوئی معمولی بات نہیں۔ تم اس طرح یہاں بیٹھے ہو۔ یہ انہیں دعاؤں کا نتیجہ ہے دعائیں بہت کرو اللہ تعالیٰ تم کو دوسروں تک حق پہنچانے کے لئے توفیق دے۔ (بدر جلد ۱۲ نمبر ۳۱ تا ۳۳ مورخہ ۲۷ر فروری ۱۹۱۳ء صفحہ ۳، ۴)

وَ الْعَصْرِ۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ۔عصر کے معنے مطلقاً وقت کے ہیں۔قسم کے طور پر وقت کو اس لئے یاد فرمایا کہ اس کی عظمت اس کا مفید ہونا انسان سوچے۔انسان کی عمر کا وقت برف کے تاجر کی طرح ہے کہ ہر لمحہ ہر دقیقہ معرضِ خُسران میں پڑا ہوا ہے جس نے چٹ پٹ اس سے فائدہ اٹھالیا۔ وہ مزے میں رہا۔عصر کے معنے نچوڑنے کے ہیں۔اس صورت میں وَ الْعَصْرِ کے یہ معنے ہیں کہ اسلام سارے ادیان کے حقائق و معارف کا نچوڑ ہے۔حدیث شریف میں آیا ہے کہ

مَنِ اسْتَوٰی یَوْمَاہُ فَھُوَ مَغْبُوْنٌ

یعنی جس کے دودن برابر رہے۔ اوراس نے کوئی ترقی نہ کی یا ان دودنوں میں کوئی کسبِ خیر نہ کیا وہ گھاٹے میں ہے۔ ابومزینہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کی عادت تھی کہ جب دو صحابی بھی آپس میں ملاقات کرتے تو تذکیر کے طور پر یہ سورہ شریفہ ایک دوسرے کو سناتے۔ نماز عصر کے بعد غروبِ آفتاب تک کوئی فرض نماز نہیں۔ سنت الطواف کے سوائے بھی کوئی نفل نماز نہیں۔ اس میں یہ اشارہ ہے کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی اور شریعت نہیں۔

اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔

ایمان اور عملِ صالحہ کے لئے بعض زمانہ بڑا ہی قابلِ قدر ہوتا ہے۔ قرآنِ شریف میں ایک اور مقام میں فرمایا ہے۔ لَا یَسْتَوِیْ مِنْکُمْ مَّنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَ قٰتَلَ ؕ اُولٰٓئِکَ اَعْظَمُ دَرَجَۃً مِّنَ الَّذِیْنَ اَنْفَقُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَ قٰتَلُوْا۔[1] (الحدید:۱۱)

حدیث شریف میں اسی آیت کی تفسیر یوں ہے کہ سابقین اولین میں سے جو اصحاب پہلے پہل ایمان لائے اور انفاق فی سبیل اللہ ایک مٹھی بھر جَو کے ساتھ کیا۔ بعد میں ایمان لانے والے اور پہاڑ برابر سونا خرچ کرنیوالے ان اگلوں کی برابری نہیں کر سکتے۔ وَ کُلًّا وَّعَدَ اللّٰہُ الْحُسْنٰی[2] (الحدید:۱۱) اور یوں تو اللہ تعالیٰ نے اگلے پچھلے سب کو نیک وعدے دیئے ہیں۔ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ کی نسبت بھی حدیث شریف میں آیا ہے کہ جوحق بات جانتا ہے اور بیان نہیں کرتا وہ گونگا شیطان ہے۔

دوسری حدیث میں ہے کہ ایسے کو بروزِ قیامت آگ کی لگام چڑھائی جائے گی۔ ایمان، اعمالِ صالحہ، وصیت بالحق اور وصیت بالصبر جو اسلام کا نچوڑ ہے۔ اس چھوٹی سی سورۃ میں بیان فرمادیا۔ اسی لئے صحابہ رضی اللہ عنہم بطور تذکیر ملاقاتوں کے وقت ایک دوسرے کو سنا دیا کرتے۔ احباب بھی اس سنتِ صحابہ پر عمل کریں۔

---

۱؎ تم میں سے برابر نہیں ہوسکتا وہ شخص جس نے خرچ کیا مکہ کی فتح سے پہلے اور دین کے لئے لڑا (اس کے بعد کے خرچ کرنے والے اور لڑنے والے سے) یہی لوگ درجے میں بڑھے ہوئے ہیں ان سے جنہوں نے خرچ کیا فتح کے بعد اور لڑے۔ ۲؎ اور سب سے اللہ نے وعدہ فرمالیا ہے نیک حالی کا۔

گوش زدہ اثرے دارد۔[1] وصیت بالحق میں اتنا غلو نہ کرے کہ ھُمَزْ اور لُمَزْ تک نوبت پہنچ جاوے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۱۹ ستمبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۴۲)

## فونوگراف اور حکیم الامت کا وعظ

حضرت حکیم الامت کا ایک مختصر وعظ سورہ والعصر پر فونوگراف میں بند کیا گیا تھا ناظرین کے فائدہ کے لئے لکھا جاتا ہے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَ الْعَصْرِ۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ۔ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ تَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ وَ تَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ (العصر: ۱ تا ۴)

اس مختصر سی سورۂ شریف میں اللہ تعالیٰ ربّ العالمین الرحمٰن الرحیم مالک یوم الدین نے محض اپنی رحمانیت سے کس قدر قرب کی راہیں اور آرام وعزت وترقی کی سچی تدابیر بتائی ہیں۔ اول یہ بتایا کہ کسی مرسل من اللہ کا زمانہ اور انسان کے کامل فہم اور تجارب صحیحہ کا وقت لوگوں کے لئے عصر تیسرا حصہ دن کا آخری وقت ہوتا ہے۔ جس طرح عصر کے بعد پہروں کا وقت ان نمازوں کے لئے نہیں رہتا جو ایمان والوں کے لئے معراج دعا اور قرب کا ذریعہ اور ہر ایک بے حیائی اور بغاوت سے روکنے کا سبب ہیں اسی طرح مرسل من اللہ کا زمانہ اور انسان کے فہم اور تجارب صحیحہ کے بعد اور کوئی وقت نہیں رہتا جس میں انسان اپنے گھاٹے کو پورا کر سکے اس لئے ہر ایک مرسل من اللہ کے زمانہ اور صحت عقل کے وقت کو لوگ غنیمت جان کر یہ کام کرلیں۔

**اول**۔ سچے اور صحیح علوم کو حاصل کریں۔ مثلاً اللہ تعالیٰ کی ہستی، یکتائی، بے ہمتائی۔ غرض وحدہٗ لاشریک ذات کو مانیں۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء میں، اس کی تعظیمات میں کسی دوسرے کو شریک نہ کریں۔ ملائکہ کی پاک تحریکات کو مان لیں۔ اللہ تعالیٰ کی کتابوں اور رسولوں اور جزا سزا اور قیامت اور دیگر سچے علوم پر یقین کریں۔

**دوم**۔ ان سچے صحیح واقعی علوم کے مطابق سنوار کے کام کریں اور کرتے رہیں۔ کوئی کام اس کا نہ ہو

---

[1] کان پڑی بات اثر رکھتی ہے۔

جوسنوار اور اصلاح کے خلاف ہو۔

سوم۔ دوسروں کو آخری دم تک بتاکید حق بتاتے رہیں اور ہر دم کونفس واپسیں یقین کر کے بطور وصیت حق پہنچادیں۔

چہارم۔ ان سچائیوں صداقتوں پر عمل درآمد کرانے میں کوشش کریں کہ وہ دوسرے لوگ بھی بدیوں سے بچنے اور نیکیوں پر مضبوط رہنے میں استقلال کریں۔

(الحکم جلد ۶ نمبر ۳۸، مورخہ ۲۴؍اکتوبر ۱۹۰۲، صفحہ ۴)

میرے دوستوں نے مجھے کچھ وعظ کہنے کے لئے فرمائش کی ہے اللہ تعالیٰ نے مجھے بھی توفیق دی ہے کہ تم لوگوں کو کچھ سنادوں۔ میں اترا ابھی اسی غرض سے ہوں کہ کوئی آدمی کوئی بات سن لے اور اللہ تعالیٰ نفع دے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ وَ الْعَصْرِ۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ۔ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ تَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ۬ وَ تَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ (العصر:۱تا۴)

یہ ایک چھوٹی سی سورۃ ہے اور میں نے اسی نظارہ پر اس کو پڑھا ہے کہ اس میں عصر کا ذکر آتا ہے۔ یہ وقت عصر کا ہے اور دن کا آخری حصہ ہے اور میں اس سورہ شریف کو عصر کے وقت شروع کرتا ہوں۔ اس نظارہ نے مجھے ادھر ہی متوجہ کر دیا کہ شاید اتنے وقت میں پوری ہوجاوے جو سورج غروب ہو۔

**عصر کے معنی:** اس سورۃ کے ابتدا میں عصر کا لفظ آیا ہے۔ عصر مطلق زمانہ کا نام ہے۔ ہماری زبان میں بھی یہ لفظ ان معنوں پر بولا جاتا ہے۔ فلاں میرا ہمعصر ہے۔

اخبارنویس بھی یہ لفظ بولتے ہیں وہ کہتے ہیں ہمارے عصر نے یہ لکھا ہے۔ غرض زمانہ کو بھی عصر کہتے ہیں۔ پھر عصر نچوڑنے کو کہتے ہیں۔ اِنِّيْۤ اَرٰىنِيْۤ اَعْصِرُ خَمْرًا (یوسف:۳۷)

عصر اس حصہ کو کہتے ہیں جو ظہر کے بعد نماز کے لئے مقرر ہے۔ یہ وہی وقت ہے جس کی ابھی نماز پڑھی ہے۔ پس عصر کے تین معنی ہیں۔ زمانہ، نچوڑنا اور بعد ظہر نماز کا وقت۔

**قسمہائے قرآنی کی حقیقت:** قرآن کریم میں جہاں بڑے بڑے عجائبات ہیں ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ بعض سورتوں کے شروع میں اور بعض کے درمیان قسموں کا ذکر کیا گیا ہے۔ میں نے قرآن مجید کی ان قسموں پر بڑا غور کیا ہے تو میں نے یہ پایا ہے کہ قرآن مجید کی قسمیں معجزانہ رنگ رکھتی ہیں اور وہ یہ ہے کہ جہاں تک میں نے دیکھا ہے دنیا میں تین قسم کے لوگ ہوتے ہیں۔عوام پھران سے بڑھ کر سمجھدار پھران سے بھی بڑھ کر حکومت پیشہ لوگ۔

عوام میں یہ بات مشہور ہے (اگرچہ اس زمانہ میں اس کے خلاف ثبوت موجود ہے) کہ قسم کھانا جھوٹوں کا کام ہے۔ پڑھے لکھے نوتعلیم یافتہ بھی یہی کہتے ہیں کہ سویلزیشن کے خلاف ہے، بیہودہ امر ہے۔ بہت قسمیں کھانے والے کا اعتبار نہیں کرتے۔قرآن مجید میں بھی ایک جگہ اس کی طرف اشارہ ہے۔

لَا تُطِعْ كُلَّ حَلَّافٍ مَّهِيْنٍ (القلم:۱۱)

مگر باوجود اس کے قرآن میں قسمیں موجود ہیں۔ میری سمجھ میں ان قسموں میں کچھ حصہ عوام کا ہے کچھ خواص کا اور کچھ حکام کا ہے۔

عرب میں اس جہالت کا دور دورہ تھا ان کا اعتقاد تھا کہ قسم ذلیل کر دیتی ہے۔ ان میں ایک ضرب المثل یا کہاوت تھی۔ کہاوت یا ضرب المثل ایک فقرہ ہوتا ہے جو بڑے تجربوں کا نچوڑ ہوتا ہے۔ وہ ضرب المثل جو عربوں میں قسم کے متعلق تھی یہ ہے۔ اِنَّ الْاَيْمَانَ تَدَعُ الْاَرْضَ بَلَاقِعَ۔ قسمیں ملک کو ویران کر دیتی ہیں اور قسمیں کھانے والے کی عزت نہیں رہتی۔اب قابل غور یہ امر ہے کہ جن لوگوں کا یہ عقیدہ تھا کہ قسمیں ذلیل کر دیتی ہیں اور ملک کو تباہ کر دیتی ہیں ان کے سامنے ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منہ سے قسمیں نکلوائیں اور اس طرح پر ان کے اپنے مسلمہ عقیدہ کے رو سے حجت پوری کی کہ عوام کے خیال کے موافق تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم (نعوذ باللہ) ذلیل اور ہلاک ہوجاتے مگر آپ روز افزوں ترقی کرتے گئے یہاں تک کہ آپ کے اقبال سے شاہان وقت لرزہ کھا جاتے تھے۔ پس عوام کے لئے یہ معجزہ بلکہ آیت اللہ اور سلطان مبین ہے۔

حکام کے لئے بادشاہ وقت تک تخت پر بغیر قسم کے نہیں بیٹھ سکتا۔ وزراء، پارلیمنٹ کے ممبر قسم

---

[۱] اور تو کہا نہ مان ہر ایک بڑی جھوٹی قسمیں کھانے والے ذلیل بے عقل کا۔

کے بغیر اپنے عہدہ پر متعین نہیں ہوتے۔ بڑے بڑے عہدہ داران جیسے چیف کورٹ یا ہائی کورٹ کے جج ہیں ان سے بھی قسم لی جاتی ہے۔ یہ شخصی بات سہی مگر ہماری فاتح قوم نے تو حد کر دی اس کے قانون میں یہ بات لازم ہے کہ مسیحی آدمی قسم کھائے اور باقی کے لئے اقرار صالح کافی ہے۔

غرض عوام کا وہ حال ہے اور حکام کا یہ۔ بیچ میں رہے فلاسفرز لوگ ان کے لئے قرآن کریم کی قسمیں عجائبات پر مبنی ہیں۔ سنن الٰہیہ یا لاز آف نیچر سے جب قرآن کریم استدلال کرتا ہے تو فلسفی کا دماغ بھی اس کے ماننے پر تیار ہو جاتا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قسم میں فلسفی مضمون ہوتا ہے جس کے ماننے میں عقلمند کو مضائقہ نہیں ہوتا اور یہ قسمیں بطور شواہد اور دلائل کے ہوتی ہیں۔ میں قرآن مجید سے ایک دو قسموں کے مقام تمہیں سناتا ہوں۔

وَ الَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى ـ وَ النَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى ـ وَ مَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَ الْاُنْثٰٓى ـ اِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتّٰى ـ[1] (الّیل: ۲ تا ۵)

اس سورت کو بھی قسم سے شروع کیا ہے اور اس میں رات دن کے قدرتی مناظر اور ان کے مختلف نتائج اور عورت و مرد کے باہمی تفاوت اور پھر تعلقات اور نتائج کو بطور شاہد پیش کر کے مسئلہ جزائے اعمال کا ثبوت دیا ہے کیونکہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ دنیا کا کیا پتا ہے۔ نیکوں کو دکھ اور بدوں کو سکھ مل جاتے ہیں۔ اس مضمون کو ایک فقیر نے ادا کیا ہے اس کے معنی تو لطیف ہو سکتے ہیں مگر عوام نے اس سے اباحت اور جرأت سیکھی ہے۔

’’او تھے گھاڑ گھڑیندے ہور۔ پکڑن سادھ تے چھڈن چور لیکھا بے پروائیاں دا‘‘

یعنی دنیا اعتبار کے قابل نہیں ایسے مضامین کبھی لوگ غلط سمجھ لیتے ہیں اور وہ کہتے ہیں کہ حقائق صحیحہ اور نتائج صحیحہ واقعی ہیں یا وہم ہیں۔

اس پر دو قسم کے لوگ ہیں ایک وہ جو مذہب کے پابند ہیں اور بعض مذہب کے پابند نہیں رہے۔ بہت سے لوگ ہیں کہ وہ اپنے آپ کو مذہب کا بڑا پابند ظاہر کرتے ہیں اور اگر ذرا بھی بے ادبی

---

[1] رات کی قسم ہے جب کہ وہ چھا جائے اور دن کی جب کہ وہ روشن ہو اور اس ذات کی قسم ہے جس نے پیدا کیا مرد و عورت نر و مادہ کو۔ بے شک تمہارے کام الگ الگ ہیں۔

اپنے مقتدا کے خلاف دیکھیں تو جان تک خطرہ میں ڈال دیتے ہیں مگر عمل کچھ نہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ عملی رنگ میں جزا وسزائے اعمال کے منکر ہیں۔ یہاں اللہ تعالیٰ اس سورۃ میں اس عقیدہ باطلہ کو رد کرتا ہے اور فرماتا ہے کہ جیسے اسباب مہیا کرو گے ویسے ہی نتائج ہوں گے۔ اس دعویٰ کا ثبوت ایک قدرتی نظارہ سے دیا جاتا ہے۔ وَ الَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى ۔ رات کی طرف دیکھو اس کے صفات اور آثار الگ ہیں۔ جو باغ دن کو راحت بخش ہیں اور جن سے دن کو آکسیجن نکلتی ہے وہی باغات رات کو راحت بخش نہیں اور اب انہیں درختوں سے کاربن نکلتی ہے جو قاطع حیات ہے اور بچوں کے لئے تو وہ خوبصورت درخت رات کو ہوّے نظر آتے ہیں۔ دانا کہتے ہیں کہ درختوں سے رات کو کاربن نکلتی ہے۔ مذہب منع کرتا ہے کہ رات کو درختوں کے نیچے نہیں سونا چاہیے۔

دن کی تاثیریں اور عجائبات بالکل جدا ہیں۔ وہی درخت جو رات کو کاربن نکالتے تھے دن کو آکسیجن چھوڑتے ہیں اور ہندوؤں نے تو درختوں کے متعلق مذہبی قواعد بنا دیئے بہت دانائی اور عاقبت اندیشی کی۔ اس گرم ملک میں بڑ اور پیپل خدا کی نعمت ہے ان کی حفاظت ایسی نہ ہوتی جیسی اب مذہبی پیرائے میں ہو رہی ہے۔

غرض رات اور دن کے جدا جدا لوازمات ہیں۔ اگر کوئی کہے کہ رات کو درختوں کے نیچے سویا کریں تو وہ نقصان اٹھائے گا۔ دن کو باغات کی سیر کرنے اور ان کے نیچے سونے کو پسند کیا جاتا ہے اور اس سے طبیعت میں خوشی پیدا ہوتی ہے۔ پھر اگر کوئی اتنا باریک علم نہ رکھتا ہو تو دن اور رات کے خواص اور تاثیرات پر فلسفی نظر نہ رکھتا ہو تو فرمایا۔ وَ مَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَ الْاُنْثٰۤى ۔

## عورت و مرد کے مساوات والے پڑھیں:

عورت اور مرد کی بناوٹ پر غور کرو۔ دو جدا جدا ہستیاں ایک ہی نوع کی ہیں مگر ہر دو کے اعمال اور قدرتی فرائض جدا جدا ہیں۔

آج کل تھوڑی تعلیم کے لوگ مساوات کی بحث کرتے ہیں وہ صریح غلطی پر ہیں۔ میں ایک مرتبہ کشمیر میں ایک دوست کے مکان پر بلا تکلف چلا گیا۔ وہاں ایک بڑا ڈاکٹر موجود تھا۔ ڈاکٹر سے مراد علم طب کا ماہر نہیں بلکہ عالم مراد ہے۔ اس نے عورتوں اور مردوں کے حقوق کی مساوات پر بحث

کی۔اس نے دومرتبہ کہا کہ عورت اور مرد باہم برابر ہیں۔تب میں نے اس کو مخاطب کیا اور پوچھا۔ آپ کا کوئی بیٹا ہے؟ پہلے تو اس نے مکروہ سمجھا کہ میں نے بدوں انٹروڈیوس اس سے خطاب کیا مگر جب اس نے دیکھا کہ صاحب مکان میری تکریم کرتا ہے تو اس نے جواب دینا پسند کیا اور بڑی خوشی سے کہا کہ ہاں! میں نے نہایت بے تکلفی سے اس کی چھاتی پر ہاتھ مار کر ٹٹولا اور کہا کہ اب تو آپ کی باری بچہ جننے کی ہوگی۔میری اس حرکت سے اس نے سمجھ لیا کہ یہ بڑی جرأت والا آدمی ہے اس لئے اس نے گھر والے سے پوچھا کہ یہ کون ہے۔اس نے کہا کہ یہ آپ ہی کہہ دیں گے میری تو جرأت نہیں کہ بتاؤں۔پھر اس کو پتا لگ گیا۔میرے اس عملی اعتراض پر وہ بہت گھبرایا اور آخر اسے ماننا پڑا کہ عورت اور مرد باہم مساوی نہیں۔غرض اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ مرد اور عورت کے خواص الگ ہیں اور ان کے فرائض جدا جدا۔اگر ان امور پر تم نظر کرو گے تو تمہیں صاف معلوم ہو جائے گا اِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتّٰى۔

جب کام جدا جدا ہیں تو ان کے نتیجے بھی الگ الگ ہوں گے۔اسی طرح پر نیکی اور بدی میں تفاوت ہے۔نیکی کا نتیجہ نیک اور بدی کا نتیجہ بد ہوگا۔اس کے مطابق اب مسئلہ سزا و جزا کا حل ہو گیا۔ اس طرح پر قرآن مجید کی قسمیں بڑے بڑے مسائل کا حل کرتی ہیں۔۳۵ مقامات پر قسمیں آئی ہیں اور وہ حقیقت مدعا کی مثبت ہیں۔

وَ الْعَصْرِ میں جو قسم ہے وہ بھی ایک امر کی مثبت ہے۔فرمایا عصر کو دیکھو۔انسان گھاٹیل حالت میں ہے۔ہر گھڑی جو اس پر آتی ہے وہ اس کو کچھ کم ہی کرتی ہے۔ماں کے ہاں جب بچہ پیدا ہوتا ہے اور پھر وہ ایک دو سال کا ہوتا ہے تو لوگ مبارک باد دیتے ہیں کہ بچہ بڑا ہو گیا مگر غور کرو تو دو سال اس کی عمر سے کم ہو گئے اور دن بدن وہ گھٹتا جاتا ہے۔انسان گویا برف کا سوداگر ہے ہر لحظہ اس کو کم کر رہا ہے اسی طرح پر انسان کی عمر گھٹتی چلی جاتی ہے تو اب سوال ہوتا ہے کہ کیا اس کی تلافی کا بھی کوئی انتظام ہے خواہ عصر کے کچھ ہی معنے کرو۔یہاں بتایا ہے کہ اس کی تلافی کی صورت ہے وہ کیا؟

اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ تَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ۬ وَ تَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ (العصر:۴)

کچھ لوگ ہیں جو گھاٹے سے بچائے جاتے ہیں وہ کون ہیں جو مومن اور اعمال صالحہ کرنے والے ہیں۔اب اگر عصر کے معنی زمانہ کے کرو تو اس سے یہ مراد ہے کہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ

کو عصر سے تشبیہ دی ہے کیونکہ پہلے تو ایک نبی آتا تھا اور شریعت لاتا تھا اور نئی راہیں خدا کی رضامندی کی ظاہر ہوتی تھیں مگر اب تو عصر کا وقت ہے پھر سورج غروب ہوگا۔ آپؐ جامع کمالات نبوت، جامع کمالات انسانیت اور خاتم کمالات نبوت اور خاتم کمالات انسانیہ تھے پھر عصر کے لفظ سے یہ بھی ظاہر ہے کہ نچوڑنے سے مصفّٰی چیز الگ ہو جاتی ہے اور اس کا ردی حصہ تہ نشین ہو جاتا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جو شریعت لائے وہ خالص اور تمام صداقتوں کا نچوڑ ہے۔ دنیا میں کثرت سے انبیاء آئے ہیں۔ مِنْهُمْ مَّنْ قَصَصْنَا عَلَيْكَ وَ مِنْهُمْ مَّنْ لَّمْ نَقْصُصْ عَلَيْكَ۔[۱] (المؤمن:۷۹)۔ پھر جو آئے ہیں تو کچھ معلوم نہیں کہ ان کی کتابیں محفوظ ہیں یا نہیں۔ پھر وہ کتابیں کمی بیشی، تغیر وتبدل سے پاک ہیں یا نہیں؟ غرض بیسیوں شبہات وارد ہوتے ہیں۔

پھر انسانی تاریخ کا پتا نہیں۔ عیسائی تو پانچ چھ ہزار برس سے پرے کچھ کرنے نہیں دیتے۔ حد سات ہزار برس بتاتے ہیں۔ آریوں نے ۴ ارب کے اندر خدا کی بادشاہی کو محدود کیا ہے۔ زرتشت کے اتباع نے مہاں سنکھ کے آگے سترہ صفر بڑھا دیئے ہیں۔ مگر ہمارے مولا کے خالق، مالک، حی، قیوم اور رازق ہونے کے لئے کسی وقت کی حد بست کرنا سخت جہالت ہے۔ اس لئے ہماری مقدس کتاب قرآن کریم نے کوئی تاریخ نہیں دی۔

پھر نچوڑنے کے معنوں کو مدنظر رکھ کر فرمایا۔ فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ (البینۃ:۴) تمام صداقتوں کا مضمون قرآن مجید میں موجود ہے۔ کوئی صداقت اس پاک کتاب سے باہر نہیں۔ ہم نے مختلف رنگوں میں دنیا کے سامنے اس سوال کو پیش کیا ہے کہ تم کوئی صداقت بتاؤ جو قرآن کریم میں نہ ہو۔ اولاد، بیوی، والدین، اپنی قوم اور دوسری قوموں سے تعلقات اور خدا کے ساتھ تعلقات کی کوئی جامع کتاب بتاؤ۔ میری عمر بہت ہوگئی ہے اور مذاہب کی تحقیقات کا اتنا شوق رہا ہے کہ میں نے اپنے ہم جولیوں میں نہیں دیکھا۔ پھر مدد الٰہی ایسی پہنچی کہ دوسرے مذاہب کی کتابوں کے خریدنے کے لئے اموال کی ضرورت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے مجھ پر ایسا فضل کیا کہ وہ مجھے ایسے مخفی طور سے دیتا ہے کہ انسان کی طاقت نہیں کہ معلوم کر سکے۔ ان تمام اسباب سے میں نے اس صداقت کو ہمیشہ لانظیر پایا۔ فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ۔

---

[۱] اُن میں سے بعض تو ایسے ہیں جن کے حالات ہم نے تجھ کو بیان کئے اور سنا دیئے اور بعض ایسے ہیں جن کے حالات تجھ کو نہیں سنائے۔

غرض اس سورۃ وَ الْعَصْرِ میں تلافی کے چار قاعدے بتائے جن پر عمل کرنے سے انسان خسارہ سے محفوظ رہ سکتا ہے۔

اول۔ ایمان ہو۔ سچی باتوں کا علم ہو۔ عقائد صحیحہ ہوں۔

دوم۔ اس علم اور عقائد کے موافق اعمال صالحہ ہوں۔

سوم۔ وہ سچی باتیں اور عقائد صحیحہ، پاک تعلیمات جن پر ایمان لاتا ہے اور عمل کرتا ہے۔ دوسروں کو پہنچائے اس کا نام وصیت الحق ہے۔

چہارم۔ چونکہ سچائی کے پھیلانے میں دشمن ضرور ہوں گے اس لئے اس کی مخالفت میں صبر و استقلال سے کام لے۔

یہ چار قاعدے ہیں جو شخص ان پر عمل کرے گا وہ خسارہ سے محفوظ رہے گا۔ اس نسخہ کو صحابہ، تابعین، تبع تابعین اور اکابر اولیاو آئمہ نے استعمال کیا۔ اس زمانہ میں ہماری سرکار مرزا صاحب نے تجربہ کیا لیکن جب مسلمانوں نے اس نسخہ کو چھوڑنا شروع کیا اسی وقت سے ان پر زوال آنے لگا۔ سب سے پہلے مسلمانوں نے ایسی جامع کتاب کا پڑھنا چھوڑ دیا۔ ہزاروں لاکھوں بلکہ کروڑوں میں ہاں ہندوستان کے سات کروڑ مسلمانوں میں سے کتنے ہیں جو اس کو پڑھتے ہوں اور پھر اس کے مطلب کی تہ کو پہنچ کر عمل کرتے ہوں پھر اس کے حقائق پہنچاتے ہوں اور ان حقائق کے پہنچانے میں جو تکلیفات پیش آئیں صبر و استقلال سے اس کا مقابلہ کرتے ہوں؟

**موجودہ حالت:** چار قومیں ہمارے سامنے ہیں۔ ایک زمیندار ہیں جو صبح سے شام تک گویا مزدوری پیشہ ہیں۔ ان کو کون سا وقت ملتا ہے کہ وہ قرآن مجید کو پڑھیں اور سمجھیں۔ پھر امراء ہیں انہوں نے اول تو نماز چھوڑ دی ہے اگر پڑھیں بھی تو انہیں جماعت کے ساتھ نماز پڑھنا مشکل ہو رہا ہے۔ گھر میں موقع مل گیا تو پڑھ لی نہیں تو نہیں۔ ہاں ایسا دیکھا ہے کہ اگر کوئی افسر مال ہو اور وہ نماز پڑھنے لگے تو کم از کم ذیلدار پڑھ لیتا ہے وضو ہو یا نہ ہو۔ پھر علماء اور گدی نشینوں کے قبضہ قدرت میں بڑی مخلوق ہے۔ ان کا جو حال ہے اس کو دنیا خوب جانتی ہے۔ ایک چیز ان کے بغل میں ہے کفر کا فتویٰ یا عورتوں کے حلالے کرنا۔ اسی سے ان کا کام خوب چلتا ہے۔ رہی عزت وہ جو کچھ بھی ہے لوگ خوب جانتے ہیں۔ رہے گدی نشین۔ میں خدا کے فضل سے دونوں میں داخل ہوں۔

اللہ کا فضل دستگیری کرے تو بات بنتی ہے۔کوئی سات سو برس کی بات ہے۔ایک نازک خیال فہیم کہتا ہے۔

مشکلے دارم ز دانشمند مجلس باز پرس
توبہ فرمایاں چرا خود توبہ کمتر می کنند[1]

بڑے داناؤں اوران کی مجلسوں کے پریسیڈنٹوں سے پوچھو مجھے تو بڑی حیرت ہے یہ مسئلہ حل نہیں ہوتا کہ توبہ فرما آپ کیوں توبہ کم کرتے ہیں۔ساری کتاب میں اس سوال کا جواب نہیں دیا گیا وہاں ایک جگہ وہ چوٹ کر کے کہتا ہے۔

واعظاں کیں جلوہ برمحراب ومنبر می کنند
چوں بہ خلوت می روند آں کار دیگر می کنند[2]

اس کو سخن شناس سمجھتے ہیں۔اب قرآن کریم کا پڑھنا اور پھر اس پر عمل کرنا اور پھر دوسروں کو پہنچانا اور بالمقابل جب لوگ فتویٰ دیں اور تو تیاں بجانے والوں کے مقابلہ میں صبر کرے تو گھاٹے میں نہیں رہتا۔

یہ بھی شہر ہے اور بہت بڑا شہر ہے۔بہت مخلوق اس میں ہے یہاں مسلمانوں کے کئی گروہ ہیں۔ایک گروہ غزنویوں کے قبضۂ قدرت میں ہے۔ایک اہل فقہ کی جماعت ہے۔کچھ حصہ ثناء اللہ کے ساتھ ہے اور کچھ پیر کشمیر سے آجاتے ہیں۔ان میں باہم بغض وعناد اور دشمنی ہے اور قرآن مجید سے اس کا پتا لگتا ہے۔فَنَسُوْا حَظًّا مِّمَّا ذُكِّرُوْا بِهٖ ۪ فَاَغْرَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَ الْبَغْضَآءَ (المائدۃ:۱۵) آپسی میں دشمنیاں تو ہم دیکھتے ہیں پھر شاید یہ بے ادبی ہو اگر ہم ان کو کہیں کہ تم نے قرآن چھوڑ دیا ہے مگر ہم کیا کریں ایسا کہنے پر ہم بھی مجبور ہیں۔کیونکہ قرآن مجید یہی فرماتا ہے اگر کوئی عداوت اور کینہ ہے تو صاف ظاہر ہے کہ قرآن مجید کو چھوڑ دیا ہے۔

میرا ارادہ تھا کہ تمہیں **والعصر** سنا دوں۔خدا کے فضل اور توفیق سے میں نے سنا دی ہے البتہ میری یہ خواہش ہے اور زبردست خواہش ہے کہ جب مسلمان دعویٰ کرتے ہیں کہ ہم قرآن کریم پر ایمان لاتے ہیں تو وہ اس کو پڑھیں اور اس پر عمل کریں پھر وہ لوگوں کو پہنچائیں اور اگر مخالفت ہو تو

---

[1] میرا ایک سوال ہے مجلس کے سب سے ذہین شخص سے دوبارہ پوچھو کہ جو لوگ ہمیں توبہ کی نصیحت کرتے ہیں وہ خود کیوں کم توبہ کرتے ہیں۔ [2] یہ واعظ لوگ جو محراب اور منبر پر نصیحت کرتے ہیں جب بھی خلوت میں ہوتے ہیں تو ان وعظوں کے برعکس عمل کرتے ہیں۔

صبر واستقلال سے مقابلہ کریں۔اللہ تعالیٰ کی ہی توفیق سے یہ ہوسکتا ہے۔

مجھے کبھی بھی اس بات کا خیال نہیں ہوتا کہ سننے والے بہت آدمی ہیں یا تھوڑے وہ اعلیٰ طبقہ کے ہیں یا عوام ہیں۔خدا تعالیٰ نے میرے دل سے ان باتوں کو نکال دیا ہے۔ میں تو خدا کا کلام پہنچانا چاہتا ہوں خواہ کوئی ایک ہی سننے والا ہو۔یہ بھی یاد رکھو کہ جو بڑے آدمی ہیں وہ ہمارے ساتھ سردست تعلق نہیں رکھ سکتے ہاں وقت آجائے گا کہ بڑے بڑے لوگ اس سلسلہ میں داخل ہوں گے۔

ہماری سرکار سے (حضرت مسیح موعودؑ) اللہ تعالیٰ نے وعدہ کیا کہ بادشاہ تیرے کپڑوں سے برکت ڈھونڈیں گے۔مگر اس وقت یہ نہیں ہوسکتا کہ جارج پنجم قادیان میں آجاوے اور آکر مرید ہوجاوے کیونکہ اگر وہ آئے تو اس کے آنے سے پہلے سڑک، مکان، تارگھر وغیرہ سب کچھ فوراً تیار ہوجاوے اور جب وہ وہاں آکر یہ سوچے کہ میرے آنے سے قادیان والوں کو کیا فائدہ ہوا اور مجھ کو قادیان سے کیا فائدہ ہوا؟ تو یہی کہے گا کہ ان غریبوں کے پاس پہلے ہی کیا تھا۔میری وجہ سے ان کو یہ فائدہ پہنچا، وہ نفع ہوا وہ اس پاک صحبت کی قدر نہیں کرسکتا۔پس یہی حال بڑے آدمیوں کا ہوتا ہے۔ اس لئے سنت اللہ اسی طرح پر چلی آتی ہے کہ جب کوئی مامور و مرسل دنیا میں آتا ہے تو اولاً اس کو غریب اور ضعیف لوگ قبول کرتے ہیں اور بڑے بڑے لوگ قطع تعلق کر لیتے ہیں۔

كَذٰلِكَ جَعَلْنَا فِيْ كُلِّ قَرْيَةٍ اَكٰبِرَ مُجْرِمِيْهَا [1] (الانعام:۱۲۴) اکابر ماموروں کے ساتھ نہیں ہوئے۔غریب اور مسکین ان کے ساتھ ہوتے ہیں۔پھر ان چھوٹوں کو ان سے نفع پہنچتے ہیں۔

میں بھی ایک نمونہ ہوں۔میرا گھر جہاں تھا میرے اب وہ وہم وگمان میں بھی نہیں آتا۔میری ماں اعوان قوم کی ایک زمیندارنی تھی۔اپنی قوم میں وہ اکیلی پڑھی ہوئی تھی اور کوئی مرد یا عورت پڑھے ہوئے نہیں تھے۔قرآن مجید سے اس کو بہت محبت تھی اور ہمیشہ قرآن پڑھایا کرتی تھی۔خدا تعالیٰ نے میری غذا بھی کلام پاک ہی بنائی ہے میں ہمیشہ اس کو سنا کر جیتا ہوں۔

میرا باپ ایک غریب اور مسکین آدمی تھا۔اپنی ضرورت کے موافق تجارت کر لیتا تھا۔میں اپنا

---

[1] اسی طرح ہم نے پیدا کئے ہر بستی میں جنابِ الٰہی سے قطع تعلق کرنے والے سردار گناہ گاروں کے۔

حال جانتا ہوں اور میں خوب سمجھ سکتا ہوں کہ مرزا صاحب کی صحبت میں مَیں نے کیا پایا۔ میں نے وہ کچھ پایا جو اہل دنیا اس کو سمجھ ہی نہیں سکتے۔ مرزا نے مجھے کتنا بڑا آدمی بنادیا۔ جارج کی سمجھ ہی میں یہ بات نہیں آسکتی۔ اس لئے ارادہ الٰہی اسی طرح ہوتا ہے کہ وہ غرباء کو ماموروں کی صحبت میں بھیج دیتا ہے اور اکابران فیوض سے محروم رہ جاتے ہیں۔

عبداللہ ابی بن سلول اور ابوجہل بڑے آدمی تھے وہ اگر مسلمان ہوجاتے تو پھر اپنی ہی خوبی جتاتے۔ اسلام کے احسان اور فضل کو کبھی تسلیم نہ کرتے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے غرباء کو ساتھ کردیا اور وہی غرباء آخر مقوقس اور ہرقل کے مقابلے میں آئے اور دنیا کے فاتح کہلائے۔ میرے تو دل میں کبھی آتا ہی نہیں کہ امیر کیوں الٰہی سلسلوں میں نہیں آتے۔ پس میں تمہیں اللہ ہی کے سپرد کرتا ہوں۔

(الحکم جلد ۱۶ نمبر ۲۸، ۲۹ مورخہ ۱۴، ۲۱ /اگست ۱۹۱۲ء۔ صفحہ ۱ تا ۴)

وَالْعَصْرِ۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ الی الآخر۔

قرآن کریم سے بڑھ کر دنیا کے لئے کوئی نور، شفا، رحمت، فضل اور ہدایت نہیں ہے اور قرآن کریم سے بڑھ کر کوئی مجموعہ سچی باتوں کا نہیں ہے۔ یہ سچ اور بالکل سچ ہے۔ اَصْدَقُ الْحَدِیْثِ کِتَابُ اللّٰهِ۔ اس قرآن کی ایک مختصر سی سورۃ میں اس جمعہ میں سنانے کو کھڑا ہوا ہوں۔ ذرا سی سورت ہے ایک سطر میں تمام ہوگئی ہے۔ لیکن اگر اسی ذرا سی سورۃ کو انسان اپنا دستور العمل بنالے تو کوئی چیز اس سے باہر نہیں رہ جاتی۔ اس سورۃ کو مولیٰ کریم نے عصر کے لفظ سے شروع فرمایا ہے۔ انسان کے واسطے دن معاش کا ذریعہ اور رات آرام کا وقت بنایا ہے اور فرمایا وَجَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا[1] (النبا: ۱۲) سرور عالم فخر بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی بَارَكَ اللّٰهُ فِيْ بُكُوْرِهَا[2] (ترمذی کتاب البیوع) فرمایا۔ کس قسم کا معاش؟ دنیوی معاش، اخروی معاش کے لئے یہ جگہ ہے۔ اَلدُّنْيَا مَزْرَعَةُ الْاٰخِرَةِ۔[3] جیسا بیج بوؤ گے انجام کار ویسا پھل پاؤ گے۔ کون اس بات کو نہیں جانتا کہ جَو کے بونے والے کو آخر جَو کاٹنے پڑیں گے۔ اس دن میں آخری حصہ کا نام عصر ہوتا ہے۔ عصر کے بعد کوئی وقت فرضی نماز کے ذریعہ رضاءِ الٰہی کے حصول کے لئے باقی نہیں رہتا۔ دن کی نمازوں کی انتہا عصر

---

۱؎ اور دن کو روزی کمانے کا وقت۔ ۲؎ اللہ نے ان کی صبحوں میں برکت ڈال دی۔ ۳؎ دنیا آخرت کی کھیتی ہے۔

کی نماز ہے جو عصر کی نماز ترک کرتا ہے اسے اب دن نہیں ملتا۔ اسی طرح جس کو عصر کے وقت تک مزدوری نہیں ملی اب اس کا دن ضائع گیا اور اسے مزدوری نہیں مل سکتی۔

اسی طرح پر رسول اللہ صلی علیہ وسلم کا زمانہ عصر کا زمانہ ہے۔ ایک حدیث میں تصریح آئی ہے کہ بعض قومیں صبح سے دوپہر تک مزدور بنائے گئے ہیں اور بعض دوپہر سے عصر تک مزدور بنائے گئے اور ایک قوم عصر سے غروب آفتاب تک ٹھیکہ دار ہے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کا زمانہ عصر سے مناسبت رکھتا ہے۔ جیسے قرآن کریم کے بعد اور کوئی کتاب نہیں اور شرائع الٰہیہ کے بعد اور شرع نہیں۔ عصر کے بعد کسی نماز کا وقت نہیں۔ پس اس عصر کی نماز کے لئے بہت تاکیدیں فرمائی ہیں۔ جو عصر کی نماز چھوڑتا ہے اس کا اہل و مال کاٹا گیا۔ اسی نماز کے لئے فرمایا کہ یہ نماز منافق کی تمیز کا نشان ہے جو سورج کے غروب کے وقت چار ایک چونچیں سی لگا دیتا ہے۔ امت محمدیہ میں آنے والے لوگوں کے لئے بھی عصر کا نمونہ ہے۔ ہم کھلے طور پر مدلل مبرہن دکھا سکتے ہیں۔ حجت ملزمہ کی طرح یقین دلانے کو تیار ہیں اگر فطرت سلیم ہو۔ یہ حقیقی وقت ہے کہ کوئی کاسر صلیب مامور ہونے والا ہو۔ پس یہ عصر کا وقت ہے اس کو غنیمت جانو۔ جب سایہ زرد ہوتا ہے اور آفتاب غروب ہونے کو ہوتا ہے مفید وقت جاتا رہتا ہے اسی وقت منافق کی نماز کا وقت ہوتا ہے۔ ایسا ہی جو قوم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں مشرف بہ اسلام نہ ہوئی وہ آخر خلفاء کے زمانہ میں مسلمان تو ہوئے مگر وہ عزت اور شوکت ان کی نہ رہی۔ رعب کے نیچے آکر کثرت کو دیکھ کر بہت سے لوگ ایک جماعت میں شامل ہو سکتے ہیں مگر ابتلا کے وقت مخلص ہی شامل ہوتے ہیں۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کاہن، ساحر، مفتری، مجنون کہا جاتا تھا اس وقت جو لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ آکر ملے اور آپ کی دعوت کو قبول کیا ان کے ساتھ پیچھے آنے والے کب مل سکتے ہیں۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر اُحد پہاڑ کے برابر سونا خرچ کرو تو بھی سابقین کے ایک مٹھی جَو کے برابر قدر نہیں ہو سکتی۔ یہی وہ سر عظیم تھا جس کو پہنچ کر صحابہ نے ابو بکر صدیق کو حضور علیہ السلام کا جانشین بنایا۔ غار ثور میں جب آپ تشریف رکھتے تھے اس تیرہ و تار غار میں ساتھ جانے والا جو کچھ لے گیا ہے وہ دوسروں

کو نصیب نہیں ہے۔غرض عصر کے وقت کو غنیمت سمجھو۔

اس عصر کے وقت میں کیا کر سکتے ہو؟ چار کاموں کے لئے ارشاد فرمایا۔ وَ الْعَصْرِ۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ ساری مخلوق گھاٹے میں ہے۔انسان گویا برف کا تاجر ہے۔ برف پر ایک وقت آئے گا کہ ساری پگھل جائے گی اس لئے برف کے تاجر کو لازم ہے کہ بہت ہی احتیاط کرے۔انسان بھی اگر غور کرے تو عمر کے لحاظ سے اس کو برف کا کارخانہ ملا ہے۔ایک بچہ کی ماں اپنے بیٹے کو چار برس کا دیکھ کر خوش ہو رہی ہے لیکن حقیقت میں اس کی عمر میں سے چار برس کم ہو چکے ہیں۔پس اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عمر دم بدم گزرتی اور برف کی طرح پگھلتی جاتی ہے اور اس وقت کا علم نہیں جب یہ تمام ہو۔اس لئے انسان کو لازم ہے کہ اپنے وقت کی قدر کرے اور عمر کو غنیمت سمجھے اور اس تھوڑے سے دنوں میں جو اس کو مل گئے ہیں مولا کریم سے ایسا معاملہ کرے کہ ان کے گزرنے پر اس کو عظیم الشان آرام گاہ حاصل ہو۔بڑے بدبخت ہیں وہ جو اپنے بیوی بچے کے آرام کے لئے دین برباد کرتے ہیں۔یاد رکھیں کہ مال، اسباب، عزیزوں، رشتہ داروں سے برخوردار ہونا اور فائدہ اٹھانا محض مولیٰ کریم کے فضل پر منحصر ہے۔

اس سورہ شریفہ میں فرمایا کہ سب انسان گھاٹے میں پڑ رہے ہیں مگر ایک قوم نہیں۔وہ کون؟ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ تَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ۬ وَ تَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔ چار باتوں کو دستور العمل بنا لے تو اس عصر کے وقت سارے دن کی مزدوریوں سے زیادہ مزدوری مل جاوے۔حدیث میں لکھا ہے کہ صبح سے شام تک مزدور کے لئے ایک دینار ہے۔پس صبح والے مزدوروں نے دوپہر تک کام کیا اور چھوڑ بیٹھے، پھر اور مزدوروں نے دوپہر سے عصر تک کام کیا اور پھر کام کو ترک کر دیا۔مگر تیسری اور جماعت مزدوروں کی آئی جنہوں نے عصر سے کام کو شروع کیا آخر دن تک ،تو ان کے لئے دو دینار مزدوری ملی۔مگر قرآن شریف سے یہ ملتا ہے کہ جب ایک مومن عمل کرتا ہے تو اس کو دس گناہ بڑھ کر اجر ملتا ہے۔غرض وہ چار باتیں کیا ہیں جن کا اس سورہ میں ذکر ہے؟

ان میں اول اور مقدم ایمان ہے۔یہ عظیم الشان چیز ہے۔بدوں اس کے کوئی عمل مقبول ہی نہیں ہوتا۔ہر ایک عمل میں ضروری ہے کہ ایمان، اخلاص اور صواب ہو۔یہ پتا لگانا کہ کس درجہ کا

مومن ہے، آسان نہیں۔ایک دراز تجربہ کے بعد معلوم ہوسکتا ہے۔شادی غمی کا موقع آتا ہے۔ایک طرف اللہ تعالیٰ کی حکومت ہے اور دوسری طرف برادری کا قانون اور قومی محرکات۔اب اگر اللہ تعالیٰ کی حکومت سے نہیں نکلتا اور قومی اور برادری کے اصولوں کی پرواہ نہیں کرتا تو بیشک مخلص مومن ہے۔ایک طرف نفس کا فیصلہ ہو، دوسری طرف قوم کا فیصلہ اور تیسری طرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فیصلہ۔اب اگر اپنے اور قوم کے فیصلہ کی کچھ پرواہ نہ کرکے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ کے نیچے گردن رکھ دیتا ہے تو یقیناً مومن ہے۔

میں دیکھتا ہوں شادیاں ہوتی ہیں تو بڑی قوم کی تلاش ہوتی ہے۔تقویٰ کی تلاش نہیں کی جاتی!!! بدمعاش، آوارہ مزاج، شریر ہو، کچھ پروا نہیں مگر ہڈی پسلی اور خون کسی بڑی قوم کا ہو۔افسوس! صد افسوس!! پھر شادی کی دعوتوں میں مسکینوں کو دھکے دے کر باہر نکالا جاتا ہے لیکن شریرالنفس اور بے حیا لوگوں کو بلا بلا کر بٹھایا جاتا ہے۔جن لوگوں کے اموال کا تلف کرنا غضب الٰہی کا موجب ہے نہایت بیباکی اور شوخی کے ساتھ اس کو تباہ کیا جاتا ہے۔دوسروں کا مال ناجائز طور پر کھانے میں بیباک ہیں۔مسلمانوں کے گھر میں پیدا ہوکر احکام الٰہی کو سنتے ہیں۔مگر اپنی جماعت یا سوسائٹی کے کسی معمول بہ عمل کے خلاف دیکھ کر اس کے لینے میں مضائقہ کرتے ہیں۔میرا تو یقین ہے کہ یہ لوگ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی ہوتے تو آپ کی باتوں کے ماننے میں اسی طرح مضائقہ کرتے جیسا آج امام کی اتباع سے مضائقہ کرتے ہیں۔

غرض ایمان موقوف ہے خدا کی ذات میں، اسماء میں، یاد میں۔عظمت و جبروت میں دوسرے کو شریک نہ کرے خواہ فرشتہ ہو یا رسول ہو، نبی ہو یا ولی ہو۔کیسا افسوس آتا ہے کہ موحد لوگ توحید کا اقرار کرکے پھر مسیح کو خَالِقٌ کَخَلْقِ اللّٰہِ اور مُحْيِيْ کَاِحْیَآءِ اللّٰہِ مانتے ہیں!!! کیا یہی توحید ہے۔اور یہ کہنا کہ خدا کے اذن سے کرتے تھے ایک دھوکا ہے۔اگر کوئی کام اذن الٰہی سے بھی کیا جاوے تو کیا وہ خدا کی طرح کا کام ہو جاتا اور کرنے والے کو خدا کا شریک بنا دیتا ہے...... خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ اللہ تعالیٰ کی ہی ذات ہے۔ایک شخص امام علیہ السلام کے پاس آیا۔جب اس سے پوچھا گیا کہ مسیح اور خدا تعالیٰ کی چمگادڑوں میں کچھ فرق بھی ہے تو اس نے کہا کہ رل مل گئے ہیں۔آہ!

ایمان کی پہلی شرط ہے ایمان باللہ کہ کسی حمد، فعل، عبادت، حسن و احسان الٰہی میں کسی غیر کو شریک نہ کرے۔ مجھے ان لوگوں پر تعجب آیا کرتا ہے جو اپنی محرومیّت کے باعث خدا تعالیٰ سے ہمکلام ہونے سے محروم ہیں۔ کہا کرتے ہیں کہ الہام حجت نہیں ہے وہ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ [1] (التغابن:۱۳) کے کیا معنے کرتے ہیں۔ قرآن کریم تو ہمیں اپنے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے ذریعہ پہنچا ہے۔ اَطِيْعُوا اللّٰهَ کا موقع ہی کب ملتا ہے۔ رسول کے ذریعہ ماننا اس کے بھی بعد ہے۔ خدا تعالیٰ کی قدر کرو ایسا نہ ہو کہ مَا قَدَرُوا اللّٰهَ (الانعام:۹۲) کے نیچے آ جاؤ۔ پس جبکہ اللہ تعالیٰ کلام کرتا ہے اور ہمیشہ کرتا رہا پھر کیا وجہ ہے کہ وہ آج چپ ہو گیا؟ مجھے اس آیت پر کہ موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں جب قوم نے بچھڑہ کو خدا بنایا تو اللہ تعالیٰ نے ان کو یہ دلیل دی ہے کہ اَلَّا يَرْجِعُ اِلَيْهِمْ قَوْلًا (طٰہٰ:۹۰) یعنی تم دیکھتے ہو کہ تمہاری بات کا جواب نہیں دیتا یہ تفہیم ہوئی کہ جو خدا جواب نہ دے وہ بچھڑہ کا سا خدا ہوا۔ ہاں یہ بھی سچ ہے کہ سارے جگ سے بات کرنا کبھی نہیں ہوا۔ انسان اپنے اندر وہ خوبیاں اور خواص پیدا کرے جو کلام الٰہی کے لئے ضروری ہیں پھر جواب ملے گا۔

دوسری شرط ایمان کی اخلاص ہے یعنی خدا ہی کے لئے ہو۔ اور تیسری شرط صواب ہے یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے موافق عملدرآمد ہو۔ کوئی عمل قبولیت کا درجہ حاصل نہیں کرتا جب تک اخلاص اور صواب سے نہ ہو۔

پھر ایمان بالملائکہ ہے۔ ایمان بالملائکہ ایسی چیز ہے جس کی طرف سے تساہل کر کے لوگ نیکی سے محروم رہ جاتے ہیں۔ آج کل کے لوگ سمجھتے ہیں اور یقین کرتے ہیں کہ بدوں سبب کے فعل سرزد نہیں ہوتا۔ پس بیٹھے بیٹھے جو انسان کو دفعتاً نیکی کا خیال آتا ہے اس کی کیا وجہ ہے؟ ایک لمۃ الملک انسان کے ساتھ ہے۔ اس کے ذریعہ نیک خیال پیدا ہوتے ہیں اور شیطانی تعلقات سے برے خیالات اٹھتے ہیں پس انسان کو لازم ہے کہ ہر نیکی کی تحریک پر فی الفور نیکی کرے۔ ایسا نہ ہو يَحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَ قَلْبِهٖ [2] (الانفال:۲۵) کا مصداق ہو جاوے۔ ایمان بالملائکہ کا یہی فائدہ ہے کہ نیکی سے تغافل نہ کرے۔ پھر اللہ کی کتابوں، اس کے رسولوں پر ایمان لاوے۔

---

[1] اللہ اور اس کے رسول کا حکم مانو۔ [2] اللہ آڑے آ جاتا ہے آدمی اور اس کے دل کے۔

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے۔اس کو دستورالعمل بناوے۔افسوس ہے کہ مسلمان اس کو کتاب اللہ جان کر بھی دستورالعمل بنانے میں مضائقہ کرتے ہیں اور کہتے ہیں اَلسُّنَّۃُ قَاضِیَۃٌ عَلٰی کِتَابِ اللّٰہِ[1] کا فتوی دیتے ہیں۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی قرآن کو کس ادب اور عظمت کی نگاہ سے دیکھا ہے۔ساری حدیث کی کتابیں دیکھو۔جن مسائل پر قرآن کریم نے مفصل بحث فرمائی ہے مثلاً ہستی باری تعالیٰ،ضرورت نبوت،مسئلہ تقدیر وغیرہ،ان پر احادیث میں بحث نہیں کی گئی اور نہ ان کے دلائل دیئے۔پھر تقدیر کے مسئلہ پر ایمان لاوے کہ یہ کبھی نہیں ہوسکتا کہ فاسق کو عمدہ نتیجہ ملے۔پھر جزا وسزا پر ایمان لاوے۔اس کے بعد دوسری بات عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ہے۔اس کا عام اصول ہے کہ ہر سنوار کا کام کرے اور اس کے معلوم کرنے کے واسطے قرآن کریم، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا عملدرآمد معیار رہے۔پھر انسان سوچ لے کہ امت محمدیہ کو كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّۃٍ[2] (اٰل عمران:۱۱۱) قرار دیا ہے۔پس جس سے آٹھ پہر میں کوئی بھلائی بھی نہ ہو وہ اپنی حالت پر غور کرے۔ایسی ہی وصیت الحق ضروری ہے۔گونگا شیطان بننا اچھا نہیں۔مقابلہ میں مشکلات پیش آتی ہیں۔پھر کوشش کرے اور صبر واستقلال سے کام لے۔یہ ہیں چار دستورالعمل جو اس مختصر سی سورت میں بیان ہوئے ہیں۔

اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو توفیق دے کہ قرآن ہمارا دستورالعمل ہو، محمد صلی اللہ علیہ وسلم مطاع ہو اور وہ یہ زمانہ جو امن اور ایمان کے لئے ہے اس کی قدر کریں۔آمین۔

(الحکم جلد ۴ نمبر ۲۹ مورخہ ۱۶؍اگست ۱۹۰۰ء صفحہ ۴ تا ۷)



[1] سنت، کتاب اللہ پر قاضی ہے۔

[2] تم نیک ترین امت ہو۔

# سُوْرَۃُ الْھُمَزَۃِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

اس بابرکت اللہ کے نام کی مدد سے پڑھتا ہوں جو رحمٰن و رحیم ہے۔

۲۔ وَیْلٌ لِّکُلِّ ھُمَزَۃٍ لُّمَزَۃِ۔

ترجمہ۔ ہر ایک عیب چین غیبت کرنے والے پر افسوس ہے۔

تفسیر۔ ھُمَزَۃ میں ۃ مبالغہ کے واسطے ہے۔ جیسے عَلَّامٌ عَلَّامَۃٌ۔ ھَمْزٌ کے معنے توڑنے کے ہیں اور لَمْزٌ کے معنے طعنہ مارنے کے ہیں۔ ھَمَزَہ۔ لَمَزَہ کے معنے لوگوں کی آبروؤں، عزّتوں میں طعن و تشنیع کے ذریعہ شکستگی پیدا کرنے کے ہیں۔ ھَامِز وہ شخص ہے جو روبرو بدگوئی کرے یا آنکھ اور ابرو وغیرہ کے اشارات سے کسی کی تحقیر کرے۔ اور لَامِز جو پسِ پشت کسی کی بدگوئی کرے۔ کُلّ کا لفظ جامع ہے۔ ہر قسم کے ھامزین و لامزین پر۔ کسے باشد مسلم ہو یا کافر۔ انبیاء کے اخلاق میں کبھی یہ ضعف پایا نہیں جاتا۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۲۶؍ستمبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۴۳)

۳۔ اَلَّذِیْ جَمَعَ مَالًا وَّ عَدَّدَہٗ۔

ترجمہ۔ جس نے مال جمع کیا اور اس کو گن گن کر رکھا۔

تفسیر۔ حُبُّ الدُّنْیَا رَأْسُ کُلِّ خَطِیْئَۃٍ مال کے جمع کرنے کی حرص کو ہر قسم کے گناہ سے شدید مناسبت ہے۔ منجملہ ان کے ایک ھمّازی اور لمّازی بھی ہے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان جلد ۱۲ مورخہ ۲۶؍ستمبر ۱۹۱۲ء صفحہ ۳۴۳)

۶۔ وَمَآ اَدْرٰکَ مَا الْحُطَمَۃُ۔

ترجمہ۔ اور تو کیا سمجھا کہ حُطَمَہ کیا چیز ہے۔

تفسیر۔ حَطْمَ کے لغوی معنی بھی توڑنے ہی کے ہیں۔ زراعت کا غلّہ جو چُورنے کے لئے جانوروں کے پیروں سے روندا یا جاتا ہے۔ وہ حُطام کہلاتا ہے۔ کَمَا قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی۔ لَوْ نَشَآءُ

